دوسرے ناشر غیر مقلدیت مولوی وحید الزماں خاں حیدر آبادی یوں لکھتے ہیں۔

ویجوز ارضاع الکبیر ولو کان ذالحیة لتجویز النظر خلافا للجمهور۔

(وحید الزماں خان مولوی، نزل الابرار جلد دوم، ص ۷۷)

یعنی بڑے آدمی کو دودھ پلانا جائز ہے خواہ وہ داڑھی والا ہی کیوں نہ ہو اور یہ اس لئے ہے کہ اس عورت کو دیکھنا جائز ہو جائے اگرچہ یہ نظریہ جمہور کے خلاف ہے۔

اب غیر مقلد حضرات کے خصوصی اور ناپسندیدہ ماکولات کا ذکر ہو جانا چاہیے۔ چنانچہ مولوی عبدالستار دہلوی نے گوہ کی حلت کے بارے میں تحریر فرمایا ہے۔

"ضب یعنی گوہ حلال ہے۔" (عبدالستار تفسیر ستاری ضمیمہ، ص ۳۲۶)

موصوف نے اسی تفسیر کی کتاب کے اسی صفحے پر اپنی تحقیق سے بھی نوازا ہے۔

"کچھوا حلال ہے۔" (عبدالستار تفسیر ستاری ضمیمہ، ص ۳۲۶)

پھر نواب صاحب پر کسی گھوڑے نے دولتی جھاڑ دی ہوگی۔ لہٰذا یوں فتویٰ داغ دیا جاتا ہے۔

"گوشت اسپ حلال است" (نور الحسن خان عرف الجادی، ص ۱۰)

مولوی عبدالستار صاحب سے بجو کی حلت و حرمت کے بارے میں سوال ہوا۔ موصوف نے متبع حدیث بن کر جو جواب مرحمت فرمایا وہ قارئین کے پیش خدمت ہے۔

سوال۔ (۲۷۷) ایک شخص بنام منشی کہتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بجو کے متعلق فرمایا ہے کہ بجو حلال ہے۔ جو شخص بجو کا کھانا حلال نہ جانے، وہ منافق بے دین ہے۔ اس کی امامت ہرگز جائز نہیں۔ دوسرا شخص بنام محمد کہتا ہے کہ بجو کا کھانا حلال نہیں، ہاں شکار جائز ہے اور بجو کے حلال نہ جاننے والے کو منافق و بے دین کہنا جائز نہیں بلکہ تشدد ہے۔ دونوں میں سے کس کا قول صحیح ہے؟ (سائل حاجی محمد صاحب بہاولپوری)

جواب۔ منشی کا قول صحیح ہے اور موافق حدیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ "بجو" کو طبعاً مکروہ ممنوع ہے مگر شرعاً ممنوع نہیں۔ (عبدالستار فتاویٰ ستاریہ جلد دوم، ص ۲۱)

یہاں تک تو ان حضرات کا ذکر ہے جن سے صرف ایک آدھ جانور ہی حلال ٹھہرایا جاسکا لیکن جب غیر مقلدین کے بقیۃ السلف وعمدۃ الخلف مولوی ثناء اللہ امرتسری کی باری آئی تو انہوں نے شیر پنجاب بن کر وہ دلیری دکھائی کہ سانپ، مگرے، بھیڑیے اور چیونٹی بھی ہاتھ ملتے رہ گئے۔ ان کے جملہ ماکولات غیر مقلدین نے اپنے لئے حلال ٹھہرا لئے۔ اب موصوف کا وہ فتاویٰ ملاحظہ فرمائیے۔

سوال۔ کچھوا، کوکرا اور گھونگا حرام ہیں یا حلال؟ از روئے قرآن وحدیث جواب ہو؟

جواب۔ قرآن وحدیث میں جو چیزیں حرام ہیں ان میں یہ تینوں نہیں اور حدیث شریف میں آیا ہے۔ ذرونی ما ترکتکم۔ جب تک شرع بند نہ کرے تم سوال نہ کیا کرو۔ ان تینوں سے شرع شریف نے بند نہیں کیا لہٰذا حلال ہیں۔"

(ثناء اللہ امرتسری مولوی فتاویٰ ثنائیہ جلد اول، ص ۵۷۷)

وہابی حضرات ذرا ان اشیاء کی فہرست تو پیش کریں جن کو قرآن وحدیث نے حرام قرار دیا ہے۔ تاکہ ہم ان کے حلال جانوروں کی فہرست میں بیش بہا اضافہ کر دیں۔ فہرست پیش کرنے پر غیر مقلد حضرات کو کتنی ہی ان چیزوں کو حلال ماننا پڑے گا جو حلال ہرگز نہیں ہیں یا انہیں برملا اعتراف کرنا پڑے گا کہ قرآن وحدیث نے حلال وحرام کے بارے میں کچھ اور ہی ضابطہ مقرر فرمایا ہے جسے یہ نام نہاد محققین عوام الناس سے چھپاتے ہیں تاکہ شریعت محمدیہ کا ہر طرف سے اپریشن کرتے رہیں۔

**غیر مقلدین کی ازدواجی بے ضابطگی:۔** کسی چیز کو حلال یا حرام قرار دینا پروردگار عالم کا کام ہے یا اس کی عطا سے حبیب خاتم الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و دیگر انبیائے کرام علیہم السلام کو حاصل تھا۔ اہل علم کا کام حلال کو حرام قرار دینا نہیں بلکہ اللہ ورسول (جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کے احکامات کو بیان کرنا ہے۔ غیر مقلدین حضرات نہ صرف محقق بن کر ائمہ مجتہدین کے مقام پر سینہ زوری سے فائز ہونا چاہتے ہیں بلکہ اندرون خانہ اللہ اور رسول (جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کا کام بھی خود ہی سنبھال کر حلال وحرام قرار دینے بیٹھ جاتے ہیں۔ کھوٹ کاریگر کی طرح اس میدان میں بھی ان حضرات نے اپنی تحقیق کے خوب ہی گل کھلائے اور مضحکہ خیز فتوے داغے ہیں چنانچہ نواب آف بھوپال، مولوی صدیق حسن خاں قنوجی کے فرزند مولوی نور الحسن خاں نے اپنے ہی نطفے کی لڑکی سے نکاح جائز قرار دیا ہے۔ لکھتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ونیست وجہ از برائے منع نکاح | اس بیٹی سے ممانعت نکاح کی کوئی وجہ |
| بادختر یکہ ایں کس بامادرش زنا | نہیں جس کی ماں سے اس شخص نے زنا |
| کردہ زیرا کہ تحریم محارم محرمات | کیا ہو، کیونکہ محرمات کا ذی محرم کیلئے |
| بشرع است و شرع تحریم بنت | حرام ہونا شرع سے ہے اور شریعت میں |

شرعی آمده و ایں دختر بنت شرعی نیست تا داخل باشد زیر قوله تعالٰی وبناتکم دختواں گفت که اسم بنت لاحق مخلوط بماء اوست زیراکه ایں طوق اگر بشرع است پس باطل است واگر مراد آنست که غیر شرعی است پس مضر ما نیست چه اگر چه مخلوق از آب اوست لیکن ایں اب نه آبے است که بداں طوق نسب ثابت شده بلکه آبے است که صاحب اور اجز حجر حاصل دیگر نیست

(نورالحسن خان مولوی عرف جادی، ص ۱۰۹)

شرعی بیٹی کی حرمت آئی ہے جبکہ مذکورہ لڑکی شرعی بیٹی نہیں ہے کہ حکم ربانی بیٹیاں تمہارے لیے حرام ہیں کے حکم میں داخل ٹھہرے اور ہم نہیں کہہ سکتے کہ بیٹی کا نام اسکے مخلوقہ پانی کی وجہ سے ہے۔ کیونکہ (بیٹی کہنا) کہ اسے شرعی قرار دیں تو باطل ہے اور اگر اس سے بات ہمارے لئے مضر نہیں ہے کیونکہ اگرچہ یہ لڑکی اس کے نطفے سے پیدا ہوئی ہے لیکن یہ نطفہ وہ نطفہ نہیں ہے جس سے نسب ثابت ہو جائے بلکہ ایسا نطفہ ہے جس سے پتھر کے سوا اور کچھ حاصل نہیں۔

اب عالی جناب مولوی وحیدالزمان خاں صاحب حیدرآبادی کی تحقیق انیق ملاحظہ ہو۔

ولو زنا بامرأة يحل له امها وبنتها۔

(وحیدالزمان خان نزل الابرار، جلد دوم ص ۲۱۰)

اور اگر کسی عورت سے زنا کیا تو اس آدمی کیلئے مذکورہ عورت کی ماں اور بیٹی جائز ہے۔

یہی حیدرآبادی صاحب غیر مقلدین کے لئے مزید گنجائش یوں پیدا فرماتے ہیں۔

ولو جامع احد زوجة ابيه سواء كان بالغا او غير بالغ صغيرا او مراهقا لم تحرم على ابيه لما قلمنا ان حرمة المصاهرة لا تثبت بالزنا۔

(وحیدالزمان خان نزل الابرار، جلد دوم ص ۲۸۰)

اگر کسی نے اپنے باپ کی زوجہ سے مجامعت کی، خواہ وہ بالغ ہو یا نابالغ، چھوٹا ہو یا لنگڑا۔ اس کے باپ پر وہ عورت حرام نہیں ہو گی، جیسا کہ ہم بیان کر آئے ہیں کہ زنا سے حرمت مصاہرت ثابت نہیں ہوتی۔



اب ذرا اسی تصویر کا رخ ملاحظہ فرما کر ان حضرات کی جرأت و جسارت کا اندازہ کیجئے کہ شریعت محمدیہ کو انگریز بہادر کے وظیفوں کی خاطر کس طرح بچے کے ہاتھ کا کھلونا بنایا ہوا تھا۔ چنانچہ لکھا ہے

وكذلك لو جامع زوجة ابنه لا تحرم على ابنه۔

(وحیدالزمان خان نزل الابرار، جلد دوم ص ۲۸۰)

اسی طرح اگر کسی نے اپنے بیٹے کی زوجہ سے جماع کیا تو وہ عورت اسکے بیٹے پر حرام نہیں ہوگی۔

وہابی مذہب کیا ہوا، عیاشی کے مفت پرمٹ تقسیم کرنے والوں کی منڈلی ہوگئی۔ اپنے نطفے کی لڑکی سے نکاح جائز، بہو سے زنا کیا تو وہ لڑکے پر حرام نہ ہوئی، لڑکے نے باپ سے بدلہ لیا اور سوتیلی ماں سے زنا کیا تو وہ باپ پر حرام نہیں ہوئی۔ جس سے زنا کیا اس کی ماں اور بیٹی سے نکاح حلال۔ سارے مزے وہابیوں کے گھر میں جمع ہو گئے۔ خیر یہ چھوٹے میاؤں کے فتوے تھے ان پر بڑے میاں اور ان کے شیخ الکل، مولوی نذیر حسین دہلوی کی مہر تصدیق دکھا دی جائے تا کہ سند رہے اور بوقت ضرورت کام آئے۔ سوال و جواب ملاحظہ فرمائیں۔

سوال۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص نے باغوائے نفس امارہ ایک عورت سے زنا کیا۔ بعد اس کے مزنیہ کی لڑکی سے نکاح کیا اور بعد نکاح کے بھی دونوں سے وطی کی، تو نکاح درست ہوا یا نہیں؟ بر تقدیر عدم جواز صورت نباہ کی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

الجواب۔ نکاح مذکور درست ہوا، اس لئے کہ یہ عورت ان عورتوں میں سے نہیں جن سے نکاح حرام ہے۔ (نذیر حسین دہلوی فتاوی نذیریہ، جلد دوم، ص ۱۷۶) عیاشی کو پایہ تکمیل تک پہنچانے کی خاطر چودھویں صدی کے محققین نے متعہ کی اباحت کا حکم بھی صادر فرمایا ہوا ہے تا کہ ضرورت مند حضرات مزے اڑائیں اور ان محققین کا شکریہ ادا کریں۔ چنانچہ لکھا ہے:۔

وكذلك بعض اصحابنا في نكاح المتعة فجوزوها لانه كان ثابتا جائزا في الشريعة كما ذكره في كتابه فما استمتعتم به منهن فاتوهن اجورهن قراة ابي بن كعب و

اور اسی طرح ہمارے بعض اصحاب (وہابی علماء) نے نکاح متعہ کو جائز قرار دیا ہے۔ کیونکہ شریعت سے اس کا جائز ہونا ثابت ہے جیسا کہ قرآن کریم میں مذکور ہے فما استمتعتم

ابن مسعود فما استمتعتم به منهن الی اجل مسمی بدل صراحة علی اباحة المتعة فالاباحة قطعية لكونه قد وقع الاجماع عليه والتحريم ظنی

(وحید الزمان خان نزل الابرار، جلد دوم ص ۳۰)

بہ منہن فاتوھن اجورھن ابن ابی کعب اور عبداللہ بن مسعود کی قراۃ فما استمتعتم به منهن الی اجل مسمی متعہ کی اباحت قطعی ہے کیونکہ اس پر اجماع منعقد ہو چکا ہے اور اس کی تحریم ظنی ہے۔

ان محققین نے گھر کے اندر اور باہر عیاشی کے پرمٹ تقسیم فرما دیئے۔ خالص زنا پر اباحت و جواز کی شرعی مہریں لگا دیں۔ بعدۂ خیال آیا ہوگا کہ بعض آدمی ایسے بھی ہوتے ہیں جو نہ گھر میں کسی سے زنا کر سکیں نہ متعہ کی استطاعت رکھتے ہوں، ان کی سہولت کے پیش نظر مشت زنی کو مباح بلکہ واجب تک قرار دے دیا گیا، تا کہ وہابی شریعت کی بہتی گنگا میں وہ بھی ہاتھ دھو لیں اور محروم نہ رہیں۔ چنانچہ سبق پڑھایا ہے:۔

بالجملہ استنزال منی بکف وبچیزے از جمادات برائے حاجت مباح است ولا سیما چوں فاعل خاشی از وقوع در فتنہ یا معصیت کہ اقل احوالش نظر بازیست باشد کہ دریں حین مندوب است بلکہ گاہے واجب گردد

(نورالحسن خان عرف الجادی جلد دوم ص ۲۰)

الغرض منی کا ہاتھ سے یا جمادات کی قسم سے کسی چیز کے ساتھ خارج کر دینا بوقت ضرورت مباح، خاص طور پر جب فاعل کو فتنہ یا معصیت میں پڑنے کا خطرہ ہو، کہ اس کی نگاہ نے اسے مجبور کر دیا ہو تو ایسے موقع پر (مشت زنی) مباح ہے بلکہ کسی وقت واجب بھی ہو جاتی ہے۔

کیا خبر تھی کہ لے کر چراغ مصطفوی
جہاں میں آگ لگاتی پھرے گی بولہبی

موصوف نے اسی کتاب میں دوسرے مقام پر اس کار بد و لائق صد نفرین حرکت کو خوف خدا اور خطرہ روز جزا سے عاری ہو کر صحابہ کرام علیہم الرضوان کی جانب منسوب کرتے ہوئے لکھا ہے:۔

بعض اہل علم نقل ایں استمناء از صحابہ نزد غیبت از اہل خود کردہ اند ودر مثل ایں کار حرجے نیست بلکہ ہمچو اخراج دیگر فضلات موذیہ بدن است

(نورالحسن خان عرف الجادی جلد دوم ص ۲۰۷)

بعض اہل علم نے مشت زنی کو صحابہ سے نقل کیا ہے کہ جب کوئی اپنے اہل و عیال سے دور ہو تو اس وقت اس کام کے کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے بلکہ جسم کے دوسرے نقصان پہنچانے والے فضلات کی طرح خارج کرنا ضروری ہے۔

اگر غیر مسلم ان حضرات کی تعلیمات کو دیکھیں تو جائے غور ہے کہ وہ دین برحق کے بارے میں کیا رائے قائم کریں گے؟ کیا یہی ہیں وہ اسلامی تعلیمات جن کے متعلق اتممت علیکم نعمتی فرمایا گیا؟ کیا یہی ہیں وہ اخلاق حسنہ جن کی تکمیل کے لئے اللہ تعالیٰ نے سرور کون ومکاں ﷺ کو صاحب خلق عظیم بنا کر مبعوث فرمایا تھا؟ ہائے افسوس! اپنے ہاتھوں اپنے دین کی بیخ کنی! شاہین بچوں کو خاکبازی سکھانا اور عنادل کو زاغ و بوم بنانا کس کا غمزہ خونریز ہے؟ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔

**غیر مقلدین کی الہام بازی:۔** سید احمد بریلوی (المتوفی ۱۲۴۶ھ/۱۸۳۱ء) نے تو الہامات کے ڈھیر لگائے ہی تھے اور وحی و عصمت کے دعوے کرتے ہوئے مہدیت کے دعوے تک ہی پہنچے تھے۔ کہ یہ فتنہ ہمیشہ کے لئے بالاکوٹ میں دفن ہو کر رہ گیا۔ پٹھانوں کے خنجر نے مسلمانوں کی بروقت دستگیری کی اور برٹش گورنمنٹ کے اپنے خود کاشتہ پودے بیخ و بن سے اکھاڑ کر پھینک دیئے گئے۔ جو بات سید احمد صاحب سے شروع ہو کر مرزا غلام احمد قادیانی کے ہاتھوں پوری ہوئی اسی کی درمیانی کڑیاں مولوی محمد قاسم نانوتوی بانی مدرسہ دیو بند اور مولوی عبداللہ غزنوی غیر مقلد وغیرہ بھی ہیں۔ جب نبوت کا دعویٰ کرنے کی غزنوی مولوی صاحب تیاریاں کر رہے تھے تو ان کی جانب سے شب و روز الہامات کی بارش برسائی جارہی تھی کہ مسلمان ان کی روحانیت اور مقام و منصب کے قائل ہو کر معتقد بن جائیں، تا کہ بوقت دعویٰ کچھ توامنا و صدقنا کہنے والے مل جائیں۔ اب الہامات سنئے:۔

جب میں الہام کو سمجھتا نہ تھا اور توحید سے بخوبی واقف نہ تھا۔ ایک بار اپنے دادا محمد شریف کی قبر کے پاس جو اس دیار میں مرجع اور مقبول انام ہے۔ گیا تو القا ہوا۔ لا الـہ غیـرک لیکن اس وقت میں نے غلطی کی اور میں نے خیال کیا کہ یہ ورد مجھ کو وظیفہ کرنے کے لئے سکھایا گیا ہے۔ اب میں نے جان لیا کہ وہ اللہ کی طرف سے الہام تھا کہ میرے سوا دوسروں کی طرف رجوع کرنا عبادت اور استعانت میں شرک ہے۔ اکیلے اللہ کی طرف پوری توجہ چاہیے۔ قبروں پر اس نیت سے جانا کہ میرا فلاں مطلب حاصل ہو جائے توحید میں رخنہ ڈالتا ہے اور کلمہ شہادت یعنی اشھد ان لا الـہ الا اللہ محمد رسول اللہ کے معنی کے مخالف ہے۔ (عبدالجبار غزنوی مولوی، سوانح عمری عبداللہ غزنوی، ص ۳)

(۲)

بار بار مجھ کو الہام ہوا ہے۔ یا عبدی ھذا کتابی و ھذا عبادی فاقرء کتابی علی عبادی یعنی اے میرے بندے! یہ میری کتاب ہے اور یہ میرے بندے ہیں۔ پس پڑھ میری کتاب میرے بندوں پر۔ اور یہ بھی الہام ہوتا ہے۔ ولـئن اتبعـت اھواء ھم بعد الذی جاء ک من العلم مالک من اللہ من ولی و لا نصیر۔ (عبدالجبار غزنوی مولوی، سوانح عمری عبداللہ غزنوی، ص ۱۵)

(۳)

سکندر پور کے باغ میں، جو ہزارہ کے علاقے میں ہے، اللہ تعالیٰ کی طرف سے فجر کی نماز کے بعد یہ القاء ہوا۔ ولا ترکنوا الی الـذین ظلموا افتمسکم النار۔ اور ظالم کی تعریف ان لفظوں سے معلوم کرائی۔ والظـالمون ھم الذین یخالفون عن امر ربھم ثم لا یتوبون۔ یعنی ظالم وہی ہیں جو اللہ تعالیٰ کے ارشادوں کی مخالفت کرتے ہیں اور باز نہیں آتے۔ اور جن لوگوں کی صحبت اختیار کرنی چاہیے ان کو اس مضمون کے ساتھ آگاہ کیا۔ واصبر نفسک مع الذین یدعون ربھم بالغداوۃ والعشی یریدون وجھہ۔ اور فرماتے تھے کہ الہام ہوا۔ فاذا اقرانٰہ فاتبع قرانہ ثم ان علینا بیانہ۔ یعنی جو کچھ الہام ہوتا ہے اس کے لفظ یاد رکھ اور اس کا بیان کرنا اور تفسیر ہمارا ذمہ ہے۔ اور فرماتے تھے۔ الہام ہوا۔ واما من خاف مقام ربہ (الایۃ)۔ یعنی وہ شخص کہ ڈرا اپنے رب کے سامنے کھڑا ہونے سے۔ اور یہ الہام ہوا کہ "ہمیشہ بدل خود مطالعہ کردہ باش مبادہ کدورتے از ماسوا بنشیند"۔ یعنی ہمیشہ اپنے دل میں جھانکتے رہو۔ ایسا نہ ہو کہ اللہ تعالیٰ کے سوا اور کدورت بیٹھ جاوے۔



اور شہر دہلی میں یہ الہام ہوا۔ ولا تـمـدن عـینیک الـی مـا مـتـعـنـا بـہ ازواجا منھم زھرۃ الحیوۃ الدنیا۔ اور مت پھیلا اپنی آنکھیں طرف ان کی کہ فائدہ دیا ہم نے ساتھ اس کے بھانت بھانت لوگوں کو زندگانی دنیا کی تازگی سے۔ اور باغ سکندر یہ ہیں۔ یہ الہام ہوا۔ قل لازواجک واولادک واتباعک قوموا اللہ قانتین۔ یعنی کہہ دے اپنی بیبیوں اور اولاد اور تابعداروں کو کہ کھڑے ہو جاؤ اللہ کے لئے تابعدار ہو کر۔ اور اس کے اخیر میں یہ الہام ہوا۔ انـا حبیبک والیـک فـلا تـحـزن۔ یعنی میں تیرا مددگار رہوں تو غم نہ کھا اور یہ بھی الہام ہوا۔ ما اودعت فی قلبک فان رئویا المومن جزء من ستۃ اربعین جزاء من النبوۃ۔ یعنی جو تدبر اور تفکر قرآن کا تیرے دل میں ہم نے ڈال دیا ہے اس کو مت بھول کیونکہ مومن کا خواب ایک حصہ ہے نبوت کے چھیالیس حصوں میں سے۔

اور فرماتے تھے دہلی میں یہ الہام ہوا۔ ولا تـطـع مـن اغـفـلنـا قلبہ عن ذکرنا واتبع ھواہ وکـان امـرہ فرطا۔ اور فرمانبرداری نہ کر اس شخص کی جو غافل کیا ہم نے اس کے دل کو اپنی یاد سے اور پیچھے پڑا اپنی خواہش کے اور ہے کام اس کا حد سے بڑھا ہوا۔ یعنی غافلوں کی غفلت میں پیروی نہ کر۔ اور یہ بھی القاء ہوا۔ کـن فـی الـنـاس کاحد من الناس۔ یعنی ہو تو لوگوں میں جیسے دوسرے لوگ ہیں۔ اور القاء ہوا۔ اگر وقتے غفلت شد تدارک آں وقت دیگر لازم است۔ یعنی کسی وقت غفلت ہو جاوے تو دوسرے وقت میں اس کا تدارک لازم ہے (عبدالجبار غزنوی مولوی، سوانح عمری عبداللہ غزنوی، ص ۳۶-۳۵)

(۴)

فرماتے تھے، تین بار الہام ہوا۔ وللّٰہ علی الـنـاس حج البیت من استطاع الیہ سبیلا۔ اور واسطے اللہ کے ہے اوپر لوگوں کے حج کرنا بیت اللہ کا جو طاقت رکھے طرف اس کی راہ کی۔ اور فرماتے تھے۔ الہام ہوا۔ ولسوف یعطیک ربک فترضی۔ یعنی اور البتہ جلدی دے گا تجھ کو رب تیرا پھر تو خوش ہو جاوے گا۔ اور فرماتے تھے۔ الہام ہوا۔ الم نشرح لک صدرک یعنی کیا نہیں کھولا ہم نے سینہ تیرا؟

(عبدالجبار غزنوی مولوی، سوانح عمری عبداللہ غزنوی، ص ۳۶)

(۵)

جنگل کی کسی غار میں اکیلے جا کر چھپ گئے اور کچھ مدت پوشیدہ رہے۔ان دنوں میں یہ الہام ہوا۔ فقطع دابر القوم الذين ظلموا فالحمد الله رب العلمين۔

(عبدالجبار غزنوی مولوی، سوانح عمری عبداللہ غزنوی، ص ۱۲)

## (٦)

مولوی عبدالرحمٰن بن شیخ محمد بارک اللہ (لکھوی) کہ وقت کے عالموں سے مشہور عالم ہیں اور زہد اور تقویٰ اور صلاحیت میں اپنے زمانے کے امام، آپ (مولوی عبداللہ غزنوی) کی صحبت بابرکت سے فیض حاصل کرنے کے لئے ملک پنجاب سے سفر کر کے ملک غزنی تک جو دو ماہ کی مسافت ہے گئے۔راستے میں جو انہوں نے مخالفوں سے کچھ کلمات آنجناب (غزنوی صاحب) کی نسبت سنے تو حیران ہوئے۔اسی رات ان کو یہ الہام ہوا۔ فورب السماء و الارض انه الحق مثل ما انكم تنطقون۔دوسری بار یہ الہام ہوا۔ وانه لمن المصطفين الاخيار۔تیسری بار یہ الہام ہوا۔ ان هو الاعبدا نعمنا عليه۔ (عبدالجبار غزنوی مولوی، سوانح عمری عبداللہ غزنوی، ص ۹)

قارئین کرام! یہ ہم نے غیر مقلدوں کے مولوی عبداللہ غزنوی کے چھ عنوانات کے تحت صرف بائیس الہام پیش کئے ہیں جن میں سے تین الہام مولوی عبدالرحمٰن لکھوی کے بھی ہیں۔مسلمانوں کو گمراہ کرنے اور ان کے دین وایمان پر دن دہاڑے ڈاکے ڈالنے کی خاطر جو یہ پراسرار جال بچھایا تھا اس کا شیطانی ہونا خود واضح ہے جس کے لئے کسی خارجی دلیل کی چنداں ضرورت نہیں۔اللہ جل جلالہ پر اہتمام کے ساتھ افتراء پردازی۔کلام الٰہی کے ساتھ قدم قدم پر مذاق، نبی آخر الزماں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے برابری کہ ولسوف يعطيك ربك فترضى اور الم نشرح لك صدرك کو اپنے اوپر چسپاں کرنا۔حالانکہ پوری کائنات ارضی وسماوی میں ایسی ذات صرف فخر دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ہے جس کی رضا پروردگار عالم کو مطلوب ہے ورنہ اور سب رضائے الٰہی کے طالب ہیں۔یہ کس درجہ ستم ظریفی ہے کہ سرور کون ومکاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا مدمقابل کسی مولوی ملاں کو تسلیم کرلیا جائے۔ستم بالائے ستم یہ کہ دین وایمان سے اس درجہ بغاوت کرنے والے حضرات کو بزرگ اور صاحب کشف وکرامت تسلیم کر کے بزرگ منوانے کی مہم چلائی جاتی ہے۔

غیر مقلد حضرات کی قرآن وحدیث میں تحریفات، آئمہ دین پر بہتانات اور سہل پسندی کے



مسائل کی خانہ ساز ایجادات کے بارے میں مشعل راہ جلد دوم کا انتظار فرمایئے۔وہاں بفضلہ تعالیٰ ہم ان کر دکھایا ہے۔کہ مجدد مائۃ حاضرہ امام احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہ نے ان حضرات کی تخریب کاری کا کس طرح محاسبہ کر کے دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی کر دکھایا تھا۔تفصیل سے بچنے کی خاطر ہم نے یہاں ان مسائل کا ذکر نہیں کیا جو غیر مقلدین حضرات نے شریعت سازی کے تحت اختلافی بنا کر رکھ دیئے ہیں۔

ہاں مشعل راہ جلد دوم میں ایسے بعض مسائل کا تفصیلی ذکر آئے گا، ان شاء اللہ تعالیٰ!

بات مولوی عبداللہ غزنوی کے الہامات کی ہو رہی تھی۔ذرا موصوف کے سوانح نگار مولوی عبدالجبار غزنوی کا یہ بیان ملاحظہ ہو:۔

> "کتاب وسنت اور خوابیں آپ کو کتاب وسنت پر ثابت رہنے اور خلق اللہ کو کتاب وسنت کی طرف بلانے اور تقویٰ اور توکل اور صبر اور خشیت اور زہد و قناعت وترک ماسوی اللہ اور انابت اور آپ کے مقام امانت میں پہنچنے اور آپ کی حفظ اور نصرت اور مغفرت کے وعدہ پر ہوئے ہیں۔وہ سینکڑوں بلکہ ہزاروں تک پہنچتے ہیں۔ان کے جمع کیلئے بڑی کتاب چاہیے"

(عبدالجبار غزنوی مولوی، سوانح عمری عبداللہ غزنوی، ص ۲۰)

یہ صرف ایک مولوی صاحب کی بات ہے۔اسے صرف نمونہ سمجھنا چاہیے کیونکہ اگر ہم دوسرے غیر مقلد مولویوں کے الہامات اور کشف وکرامات پر مبنی بیانات لکھنے شروع کر دیں تو یقیناً ہمیں بھی یہی کہنا پڑے گا کہ انہیں بیان کرنے کے لئے علیحدہ ایک بڑی سی کتاب چاہیے۔بہر حال ما قل و كفى خير مما كثر و الهى۔اللہ تعالیٰ ابنائے زمانہ کو سچی ہدایت نصیب فرمائے۔ **آمین۔**

## چند قابل مطالعہ کتابیں:

☆ تائید مذہب حنفی حدیث کی روشنی میں (حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ)

☆ نماز حبیب کبریا (عبدالرزاق بھترالوی علیہ الرحمۃ)

☆ امام اعظم پر اعتراضات کی حقیقت (علامہ نور بخش توکلی علیہ الرحمۃ)

☆ فقہ الفقیہ (مولانا محمد شریف محدث کوٹلوی علیہ الرحمۃ)

☆ مقیاس صلوٰۃ (مولانا محمد عمر اچھروی علیہ الرحمۃ)

☆ مقیاس حنفیت (مولانا محمد عمر اچھروی علیہ الرحمۃ)

☆ تحقیق مسئلہ رفع الیدین (مولانا محمد عباس رضوی)

☆ مسئلہ رفع الیدین (مفتی غلام سرور قادری)

☆Colonization Ideal

Mr. Humphrey's Memories

The English Spy in Islamic Countries

## عدم رفع یدین کے دلائل

سیدنا حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے کہا کیا میں تمہیں رسول اللہ ﷺ جیسی نماز نہ پڑھاؤں انہوں نے نماز پڑھی تو پہلی مرتبہ کے علاوہ رفع یدین نہیں کیا۔ (ابوداؤد کتاب الصلوۃ، ج ۱، ص ۱۰۹۔ ترمذی شریف ابواب الصلوۃ، ج ۱، ص ۵۹۔ نسائی شریف کتاب الصلوۃ، ج ۱، ص ۱۴۱)

امام نیموی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں اور یہ صحیح حدیث ہے۔ (آثار السنن)

**اعتراض:** یہ روایت سند اور متن دونوں لحاظ سے معلول اور ضعیف ہے۔

**جواب:** کم از کم اپنے امام العصر ناصر الدین البانی دیکھ لیتے تو پتہ چل جاتا کہ حدیث معلول ہے کہ نہیں، لکھتے ہیں:۔

"والحق انہ حدیث صحیح و اسناد صحیح علی شرط مسلم ولم یخد لمن اعلہ حجة یصلح التعلق بھا ورد الحدیث من اجلہا"

(مشکوۃ المصابیح محقق تحقیق محمد ناصر الدین البانی، ج ۱، ص ۲۵۴)

ترجمہ حق بات یہ ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے اور اسکی سند بھی مسلم کی شرط کے مطابق صحیح ہے اور جن لوگوں نے اس حدیث کو معلول قرار دیا ہے، ہمیں انکی کوئی ایسی دلیل نہیں مل سکی جس سے استدلال صحیح ہو اور اسکی وجہ سے حدیث رد کر دی جائے۔

غیر مقلد محقق احمد شاکر لکھتے ہیں:۔

"وھذا لحدیث صححہ ابن حزم وغیرہ من الحفاظ وھو حدیث صحیح وما قالوا فی تعلیلہ لیس بعلة" (جامع ترمذی بتحقیق احمد شاکر، ج ۲، ص ۴۱)

ترجمہ: اور اس حدیث کو ابن حزم نے صحیح کہا اور انکے علاوہ حفاظ حدیث نے صحیح قرار دیا ہے اور بعض لوگوں نے جو کچھ اسکی تعلیل کے متعلق کہا ہے وہ علت بننے کے قابل نہیں ہے۔ مذکورہ بالا حدیث شریف کو امام ترمذی نے حسن قرار دیا اور علامہ ابن حزم نے صحیح قرار دیا۔ (محلی، ج ۴، ص ۸۸) ابن عدی نے بھی اس کو صحیح قرار دیا۔ (الکوکب الدری، ج ۱، ص ۱۳۲)

حضرت امام زہری علیہ الرحمۃ کے شاگرد سفیان بن عیینہ اس روایت کو ترک رفع الیدین میں بیان کرتے ہیں۔ (صحیح ابوعوانہ، ج ۲، ص ۹۰۔۹۱، مسند حمیدی، ج ۲، ص ۲۷۷)

حضرت امام مالک علیہ الرحمۃ بھی اس روایت کو ترک رفع الیدین میں بیان کرتے ہیں۔ (خلافیات بیہقی بحوالہ نصب الرایہ، ج ۱، ص ۴۰۴، المدونۃ الکبریٰ، ج ۱، ص ۷۱)

اسی طرح امام زہری علیہ الرحمۃ کے شاگرد یونس بھی اسکو ترک رفع الیدین عند الرکوع میں بیان کرتے ہیں۔ (معارف السنن، ج ۲، ص ۴۷۳)

قارئین کرام! ان مذکورہ بالا حوالہ جات سے روز روشن کی طرح ظاہر ہو گیا کہ یہ حدیث صحیح ہے اور اسے ائمہ عظام نے ترک رفع یدین کے دلائل میں ذکر کر کے اسکی صحت پر مزید مہر ثبت کر دی ہے۔

ابن بشیر۔! آپ ہم سے کیوں جھگڑ رہے ہیں اپنے امام ناصر الدین البانی، احمد شاکر، ابن حزم کی تردید کریں جو کچھ سنا ہے انہیں "کوسیں" ہم نے تو دیانت داری سے حوالہ جات نقل کر دیئے ہیں۔ ٥

لیکن آپکے مسلمہ امام، احمد شاکر، ابن حزم کی تردید ایک ایسا کانٹا ہے جو نہ اندر جاتا ہے اور نہ

باہر نکلتا ہے اس میں ہمارا کیا قصور ہے؟

یہ جو دامن پہ تمہارے ہیں لہو کی چھینٹیں  تم کو اک عمر گذر جائے گی دھوتے دھوتے

**اعتراض:** یہ حدیث لمبی حدیث کا اختصار ہے ان لفظوں میں صحیح نہیں۔

**جواب:** جناب ابن بشیر۔! آپ تو اپنی جماعت سے الگ راگنی الاپ رہے ہیں جبکہ آپ کے بزرگوں نے اسے تسلیم کر لیا آپ کو کیا تکلیف ہے آپ کے بزرگوں نے تو ان لفظوں میں صحیح قرار دیا اور حضرت امام ترمذی علیہ الرحمتہ نے "حسن" قرار دیا پھر بھی آپ امام ابوداؤد کے دامن سے چمٹے ہوئے ہیں شاید کہ بچ جائیں لیکن نجات مشکل ہے کیا حضرت امام ابوداؤد علیہ الرحمتہ نے صراحت کی ہے کہ فلاں حدیث لمبی ہے اور یہ اسکا اختصار ہے۔

**اعتراض:** پھر آپ کہتے ہیں ثم لایعود کا اضافہ کیا گیا ہے اس کو حنفی حضرات کیوں نہیں مانتے؟

**جواب:** ثم لایعود وکیع کی زیادت ہے اور وہ ثقہ اور ثبت ہیں تو انکی زیادت کیوں معتبر نہیں تمام محدثین کا اس بات پر اتفاق ہے کہ زیادت ثقہ معتبر ہے۔

(امام نووی شرح صحیح مسلم، ج ا، ص ۱۸، ج ا، ص ۲۷۴، صحیح بخاری ج ا، ص ۲۰۱)

جزء رفع الیدین ص ۲۵ نواب صدیق حسن بھوپالی لکھتے ہیں وشک نیست کہ زیادۃ ثقہ معتبر است۔ اس میں شک نہیں کہ ثقہ کی زیادت مقبول ہے (بدور الاہلہ ص ۶۵)

اسی طرح مبارک پوری صاحب نے تحفہ، ج ا، ص ۲۰۵ میں لکھا ہے:۔

عجب کچھ پھیر میں ہے سینے والا جیب و داماں کا  یہ ٹانکا تو ادھڑا جو وہ ادھڑا تو یہ ٹانکا

**اعتراض:** اگر اس روایت کو صحیح مان لیا جائے تو پھر یہ روایت نفی والی ہے اور صحیحین کی رفع الیدین والی احادیث مثبت ہیں اور قاعدہ مسلمہ ہے مثبت نفی پر مقدم ہوتا ہے۔

**جواب:** صحیحین والی مثبت احادیث سے صرف اثبات رفع الیدین ہو رہا ہے جبکہ ہمارے درمیان مختلف منہ بات بقا و عدم بقا کی ہے لہذا تعارض نہ ہوا (ب) پھر یہ قاعدہ مسلمہ کس حدیث شریف میں رقم ہے، فراہم کر دیں گے؟ کہ آپ ﷺ نے فرمایا ہو کہ مثبت نفی پر مقدم ہوتا ہے اگر کسی حدیث شریف میں نہیں تو پھر یہ غیر معصوم امتیوں کا وضع کردہ قانون قاعدہ مسلمہ کیسے بن گیا؟

آپکے مسلمہ اصول تو کتاب وسنت ہیں تو اسے اپنے مسلمہ اصول سے ثابت کریں یا صاف کہدیں کہ ہم نے حدیث کا لیبل لگایا ہوا ہے جہاں سے مطلب کی بات ملے لے لیتے ہو کل تک تو



نعرے لگ رہے تھے، اہلحدیث کے دو اصول کتاب اللہ سنت رسول۔ جناب آج ان اصولوں کو چھوڑ کر ادھر کیا کرنے آئے ہو؟

ہوا ہے مدعی کا فیصلہ اچھا میرے حق میں  زلیخا نے کیا خود چاک دامن ماہ کنعان

(ج) ہماری کتاب نور الانوار، ص ۱۹ میں صاف موجود ہے کہ مثبت سے مراد یہ کہ ایسے امر زائد کو ثابت کرے جو ماضی میں نہ ہو پس اس صورت میں "قائل نسخ" مثبت ہے اور قائل عدم نسخ نافی ہے۔ چنانچہ آپ کے مولوی عبدالتواب ملتانی غیر مقلد، رفع الیدین بین السجدتین کا جواب دیتے ہیں تعارضت فیہ روایات الفعل و الترک الاصل العدم (حاشیہ مصنف ابن ابی شیبہ، ج ا، ص ۱۸۲) متعارض ہوئی ہیں اس میں فعل اور ترک کی روایات اور اصل "عدم" ہے مزید نیل الفرقدین، ج ۲، ص ۱۸۸۔ حاشیہ نسائی ابوالحسن سندھی، ج ۲، ص ۲۰۶۔ زرقانی، ج ا، ص ۱۵۷ پر ملاحظہ فرمائیں۔

**اعتراض:** علقمہ بن قیس اور اسود بن یزید دونوں عبداللہ بن ہیں؟ فما ھو جوابکم لھو جوابنا.

**جواب:** انا للہ وانا الیہ راجعون جس قوم کو اپنے اعتراض خود سمجھ نہیں آتے وہ دوسروں پر کر دیتے ہیں "ابن بشیر"۔ ! تعصب کا چشمہ اتار کر ٹھنڈے دل سے فیصلہ کریں کہ جو اعتراض آپ نے بنایا ہے کسی ثالث کو مقرر کر کے پڑھوالیں، کیا یہ اعتراض بنتا ہے یا نہیں؟ اور یقیناً "نہیں" تو پھر آپ نے کتاب ضخیم کرنے کیلئے رطب و یابس جمع کر دیا۔

**اعتراض:** اس بات کا احتمال ہے کہ تکبیر تحریمہ کے ساتھ صرف ایک بار رفع الیدین کیا، بار بار نہیں کیا۔

**جواب:** جب آئمہ کرام، محدثین عظام نے اس حدیث سے احتمال نہیں نکالے جیسا کہ ہم نے حدیث کے تحت ذکر کیا ہے حضرت امام ترمذی علیہ الرحمتہ نے اس حدیث شریف سے کتنے احتمالات نکالے ہیں ترمذی صفحہ نمبر ۵۹ پر حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ ملاحظہ فرماویں اور ساتھ ہی امام ترمذی علیہ الرحمتہ کے فتویٰ پر نظر ثانی کریں کہ اتنے سارے محدثین کرام رحمتہ اللہ علیہم نے اس حدیث سے عدم رفع یدین کا مفہوم اخذ کیا اور جناب احتمالات کے چکروں میں ہیں جبکہ حضرت امام ترمذی علیہ الرحمتہ فرماتے ہیں "اور رفع الیدین نہ کرنا نبی کریم ﷺ کے کئی ایک صحابہ و تابعین کا مسلک ہے اور سفیان اور اہل کوفہ کا بھی۔"

**اعتراض:** اگر یہ روایت صحیح تسلیم کرلیں تو یہ منسوخ ہے جیسا کہ امام بیہقی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ رکوع کی رفع یدین مشروع ہونے سے پہلے یہ تھا پھر تطبیق منسوخ ہوئی جس پر حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ عامل تھے تو رکوع جانے اور رکوع سے سر اٹھانے والی رفع یدین شروع ہوگئی اور مسعود کے پاس تھے۔

**جواب:** مصنف ابن ابی شیبہ، ج ۱، ص ۲۴۵ میں روایت آتی ہے جسکی اسناد کے بارے میں حافظ ابن حجر علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں اسناد حسن فتح الباری ج ۲، ص ۲۲۷ کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ تطبیق اور گھٹنوں پر ہاتھ رکھنے کو برابر سمجھتے تھے۔ جب لفظ تطبیق میں دونوں باتیں یکساں طور پر پائی جاتی ہیں ایک تھا وہ مفہوم جو "جناب" نے اخذ کیا اور وہ مطلب جو صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم نے اخذ فرمایا تو صحابہ کرام کے نزدیک تطبیق اور گھٹنوں پر ہاتھ رکھنا برابر ہے تو یہ مفہوم جب صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم نے متعین فرمادیا تو ادھر ادھر منہ مارنے کی کیا ضرورت ہے؟

مشکل بہت پڑے گی برابر کی چوٹ ہے  آئینہ دیکھئے گا ذرا دیکھ بھال کر

**حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے دو مقتدیوں کے درمیان کھڑے ہونے کا جواب:** حضرت اسود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں اور میرے چچا علقمہ دوپہر کے وقت حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ پر داخل ہوئے جب ظہر کا وقت ہوا تو آپ رضی اللہ عنہ نماز پڑھنے کے لئے کھڑے ہوگئے پس آپ نے میرے اور میرے چچا کا ہاتھ پکڑا ایک کو دائیں جانب اور ایک کو بائیں جانب کردیا اور آپ رضی اللہ عنہ درمیان میں کھڑے ہوگئے پس ہم نے آپ رضی اللہ عنہ کے پیچھے صف بنائی، ایک ہی صف فارغ ہونے کے بعد ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جناب رسول ﷺ ایسا ہی کیا کرتے تھے جبکہ تین آدمی ہوا کرتے تھے۔

(مسند احمد، ج ۱، ص ۴۵۹)

**جواب نمبر ۲:** حضرت امام ترمذی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ اس فعل کو حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے خود بخود نہیں کیا بلکہ جناب رسول ﷺ کا فرمان کہا ہے۔ تو اسکی صورت ایسی ہوگی جیسے تنگ مکان وغیرہ ہو تو ایسی صورت میں درمیان میں کھڑا ہونا سب کے ہاں بالاتفاق جائز ہے۔

(ترمذی، ج ۱، ص ۳۲۔ نصب الرایہ، ج ۲، ص ۳۴)

ابن بشیر! امام بیہقی علیہ الرحمۃ کا حوالہ تو نقل کردیا کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ رکوع والی رفع یدین کب شروع ہوئی؟ صرف ایک حدیث صحیح پیش کردیں۔! فجر کے دو فرض، ظہر کے چار، فرض عصر کے چار فرض، مغرب کے تین فرض، عشاء کے چار فرض ایک حدیث شروع تکبیر سے سلام تک پیش کردیں، فجر کیلئے الگ حدیث ہو ایک اسی طرح ظہر، عصر، مغرب، عشاء، کیلئے الگ الگ ایک ایک۔

**ابن بشیر کی جہالت و خیانت:** اور مسعود کے پاس تھے۔ (ص ۴۶)

جناب عقل کے اندھے علم سے کورے آپ کا اسم شریف عبداللہ بن مسعود ہے جبکہ آپ نے مسعود لکھا جو آپ کے والد کا نام ہے پھر ان دو راویوں کا نام تک نہیں لکھا پھر حوالہ اگر ہوتا تو نقل کرتے پھر جب آپکے بزرگوں نے اسے تسلیم کرلیا ہے تو آپ ان کے خلاف دھرنا دیں اور اعلان بغاوت کر کے کوئی نئی جماعت بنالیں اور اپنے بزرگوں کی تردید شائع کریں۔

وما یخدعون الا انفسھم وما یشعرون............!

**اعتراض:** حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو نماز کے کئی مسائل میں نسیان ہوگیا تھا۔۔۔۔ عرفہ میں نبی ﷺ کا نماز کو جمع کرنیکی کیفیت وما خلق الذکر والانثی کی قرآت معوذتین وغیرہ۔

**جواب:** عن عبد اللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ قال کان رسول ﷺ یصلی الصلوۃ لوقتھا الا بجمع وعرفات. (نسائی شریف، ج ۲، ص ۳۶)

مذکورہ بالا روایت میں نماز عرفات کی تصریح ہے اور زیادت ثقہ معتبر ہے جیسا کہ ہم پیچھے باحوالہ ذکر کر آئے ہیں۔ اسکے باوجود صحابہ کرام پر خواہ مخواہ اعتراض کرنے والے اللہ رسول (جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کو کل کیا جواب دیں گے؟

وما خلق الذکر والانثی کی قرات تو یہ اختلاف قراۃ پر مبنی ہے اسکو غلطی پر معمول کرنا بیوقوفی ہے اور یہی قرآت حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم میں حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کی بھی تھی حوالہ کیلئے ملاحظہ ہو صحیح بخاری، ج ۱، ص ۳۲۹۔ ج ۱، ص ۵۳۰۔ ج ۱، ص ۵۳۱۔ ج ۲، ص ۷۳۴۔ مسند احمد، ج ۶ ص ۴۴۹۔ ج ۶ ص ۴۵۱۔ مزید دیکھئے الجوھر النقی ج ۲، ص ۸۲ یہ تو تھی غیر مقلدین کی رائی۔ اب ملاحظہ کیجیے کہ جناب رسالت مآب ﷺ کیا فرماتے ہیں۔ "جس شخص کو پسند ہو کہ وہ قرآن کو ویسے ہی تروتازہ پڑھے جیسے کہ وہ نازل کیا گیا ہے پس اس کو چاہیئے کہ وہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی قراۃ پر پڑھے۔"

(مستدرک، ج ۳، ص ۳۱۱، ابن ماجہ، ص ۲۱)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور معوذتین:۔ حضرت امام نووی رحمۃ اللہ علیہ شرح المہذب میں لکھتے ہیں:۔

اجمع المسلمون علی ان المعوذتین والفاتحہ من القرآن وان من جحد منہا شیئا کفر وما نقل عن ابن مسعود باطل لیس بصحیح

(الاستغراق والتخلیۃ الفکر یہ للعراع الخاری، ص 113)

ترجمہ: مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے کہ معوذتین اور فاتحہ قرآن کا جزء ہیں جو ان میں سے کسی کی قرآنی آیات کا انکار کرے کافر ہے اس سلسلے میں جو باتیں حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب کی جاتی ہیں وہ باطل ہیں صحیح نہیں ہیں۔

(مزید دیکھئے محلی، ج ۱، ص ۱۳۔ شرح مسلم، ج ۱، ص ۲۷۴۔ الاتقان، ص ۸۱۔ فتح الملہم ج ۲، ص ۳۵۸، نزل الابرار، ص ۱۳۲)

**اعتراض:** امام محمد نے کہا ہم ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے قول پر عمل نہیں کرتے۔

**جواب:** حضرت امام محمد مؤطا میں حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ لاتے ہیں آپ نے کس طرح اسے امام صاحب کی طرف منسوب کر دیا۔ لعنۃ اللہ علی الکاذبین۔ پھر آگے جو تین احتمالات ذکر کئے ہیں کیا حضرت امام محمد سے منقول ہیں یا اپنی طرف سے گھڑ کر انکے نام منسوب کر دیئے ہیں؟ اگر آپ نے ارشاد فرمائے ہیں تو حوالہ نقل کریں۔ کیا گھٹنوں کے درمیان ہاتھ رکھنے کو تطبیق کہا جاتا ہے؟ تو اس کا حوالہ حدیث شریف سے پیش کریں جس میں آپ ﷺ نے فرمایا ہو کہ گھٹنوں کے درمیان ہاتھ رکھنے کو تطبیق کہتے ہیں۔ ورنہ آپ تھوڑی سی تو شرم کریں حدیث سے ہٹ کر عمل اور نام اہل حدیث ہے، شرم تم کو مگر نہیں آتی۔

**اعتراض:** انکی سند میں سفیان مدلس ہیں جو ضعفاء اور مجاہیل سے تدلیس کرتے ہیں۔

**جواب:** امام سفیان ثقہ ہیں ابو بکر نہشلی سفیان کے تابع ہیں (کتاب العلل دارقطنی ص ۱۳۲) سید انور شاہ صاحب لکھتے ہیں کہ آمین بالجہر میں تو سفیان احفظ الناس تھے نہ معلوم یہاں کیوں انکا حافظہ کمزور ہو گیا

(بسط الیدین ص ۳۲)

یہی بات اپنے امام ناصر الدین البانی تک پہنچا دیں کہ حضرت اس حدیث میں سفیان مدلس ہے جو ضعفاء و مجاہیل سے تدلیس کرتے ہیں آپ نے اس حدیث کو صحیح کہہ دیا۔ افسوس۔ افسوس۔ افسوس۔

الجھا ہے پاؤں یار کا زلف دراز میں لو آپ اپنے دام میں صیاد آ گیا

دلیل نمبر 2:۔ حضرت محمد بن عمرو بن عطار رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ "حضور ﷺ کے بہت سارے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے فرماتے ہیں کہ ہم نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کا تذکرہ کیا تو ابو حمید ساعدی رضی اللہ عنہ کہنے لگے۔ کہ میں رسول اللہ ﷺ کی نماز کو تم سب سے زیادہ یاد رکھنے والا ہوں میں نے آپ کو دیکھا جب آپ تکبیر (تحریمہ) کہتے تو اپنے دونوں ہاتھ مونڈھوں کے برابر لے جاتے اور جب رکوع کرتے تو اپنے ساتھ اپنے ہاتھ گھٹنوں پر جما دیتے پھر اپنی کمر (مبارک) جھکا کر سر گردن کے برابر کر دیتے پھر رکوع سے سر اٹھا کر سیدھے کھڑے ہو جاتے حتیٰ کہ آپ کی کمر کی ہر پسلی اپنی جگہ پر آ جاتی اور جب سجدہ کرتے تو دونوں ہاتھ زمین پر رکھتے۔ نہ کہ بانہوں کو بچھاتے نہ سمیٹ کر پہلو سے لگا دیتے اور پاؤں کی انگلیوں کی نوکیں قبلے کی طرف رکھتے پھر جب دو رکعتوں پر بیٹھتے تو بایاں پاؤں بچھا کر اس پر بیٹھتے اور دایاں پاؤں کھڑا رکھتے پھر جب آخری رکعت میں بیٹھتے تو بایاں پاؤں آگے کرتے اور دائیں پاؤں کو کھڑا کر کے سرین پر بیٹھتے۔"

(بخاری شریف ۱۱۴)

**اعتراض:**۔ اس روایت میں رفع یدین کی نفی نہیں عدم ذکر ہے اور ابو حمید کی روایت جو ابوداؤد وغیرہ کے حوالہ سے ہم تحریر کر چکے ہیں اس میں رفع یدین کا ذکر ہے۔

**جواب:**۔ حضرت ابو حمید ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پہلی مرتبہ تکبیر تحریمہ والی رفع یدین تو نہیں بھولے اور باقی ذکر نہیں کر سکے۔ اگر انہیں یاد نہیں رہی تھی تو دیگر صحابہ کرام جو کہ حضور علیہ السلام کی نماز کو سمجھنے کی خاطر بیٹھے تھے انہیں ٹوکتے لیکن ایسا بھی نہیں ہوا۔ یہ بات خلاف عقل اور محال ہے کہ ایک شخص کہے کہ میں تمہیں رسول اللہ ﷺ کی نماز کا طریقہ بتلاؤں۔ باقی ساری نماز پڑھ کے دکھا دے تکبیر تحریمہ کے ساتھ رفع یدین بھی کرے اور باقی رفع یدین چھوڑ دے اور اس سنت کو چھوڑنے پر صحابہ خاموشی کا مظاہرہ کریں۔

بخاری بخاری کی رٹ لگاتے تو آپکی سانس پھول جاتی ہے اب بخاری سے انحراف کیوں؟

اس لئے کہ مطلب نہیں نکل رہا۔ تمہیں تو اپنے مطلب سے غرض ہے جہاں سے مل جائے اور جو مطلب کے خلاف ہو چاہے بخاری شریف کی حدیث ہی کیوں نہ ہو آپ اسے چھوڑ دیتے ہیں جبکہ دوسری طرف بخاری و مسلم کے راویوں کی توثیق زمین و آسمان کے خلابے ملا دیتے ہو یہاں بخاری کے راوی بدل تو

نہیں گئے

اب ابوداؤد کے راوی اچھے لگنے لگے ہیں کیونکہ اس میں عبدالحمید بن جعفر ہے جو ضعیف ہے اس نے ہی رکوع کی رفع یدین کا ذکر بڑھایا ہے حضرت امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ عبدالحمید بن جعفر کے بارے میں لکھتے ہیں۔ لیس بالقوی (ضعفاء صغیر ص ۴۸)

امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں وہ ضعیف ہے (شرح معانی الآثار، ج ۱ ص ۱۵۶، ص ۱۷۹)

ابن بشیر! کیا اس بات کا ثبوت حدیث شریف سے پیش کردیں گے کہ اس حدیث شریف میں رفع یدین کی نفی نہیں بلکہ عدم ذکر ہے نفی اور عدم ذکر کا فرق حدیث شریف سے واضح کریں جس میں آپ ﷺ نے فرمایا ہو کہ عدم ذکر نفی نہیں ہوتا۔ ویسے بھی آپ کی قسمت میں صحیح احادیث پر عمل کرنا نہیں۔

**اعتراض:** اس روایت میں تکبیر تحریمہ کے وقت ہاتھ کندھوں کے برابر لیجانے کا ذکر ہے۔ آپ لوگوں کا عمل اس حدیث کے خلاف ہے۔

**جواب:** آپ تو عامل بالحدیث ہیں کیا صحاح ستہ کی احادیث میں کانوں تک ہاتھ اٹھانے کا ذکر نہیں ہے۔؟ ملاحظہ ہوں، مسلم شریف، ج ۱ ص ۱۹۲، مسلم شریف، ج ۱ ص ۱۸۸، ابن ماجہ، ص ۶۲، نسائی شریف، ج ۱ ص ۱۰۱، نسائی شریف، ج ۱ ص ۱۰۲۔

دیگر کتب حدیث جن میں کانوں تک ہاتھ اٹھانے کا ذکر ہے، شرح معانی الآثار ج ۱ ص ۱۳۵، دار قطنی، ج ۱ ص ۲۹۴، سنن الکبریٰ، ج ۲ ص ۲۵، مصنف عبدالرزاق ۳۹، دار قطنی، ج ۱ ص ۳۰۰، معجم طبرانی کبیر، ج ۲۲ ص ۸۱، مستدرک حاکم، ج ۱ ص ۲۲۶، جزء رفع یدین ص ۳۲، تو ان مذکورہ بالا احادیث پر آپکا عمل کیوں نہیں؟

فما ھو جوابکم فھو جوابنا۔

**اعتراض:** جس طرح رفع الیدین کا ذکر نہیں اسی طرح ثناء و قرآت، رکوع کی تسبیحات، اذکار التحیات، درود شریف، دعا کا بھی ذکر نہیں۔

**جواب:** جناب جو حدیث ابوداؤد سے پیش کی ہے اس میں باتوں کا ذکر ہے۔؟ اگر نہیں تو جو جواب آپ اس حدیث کا دیں گے وہی ہمارا جواب ہوگا کیا تسبیحات و اذکار کو بلند آواز سے پڑھا جاتا ہے۔؟ اگر ایسا ہے تو ایک حدیث سے ثبوت دیں۔



اپنے دامن کے لئے خار چنے خود تم نے — اب یہ چبھتے ہیں تو پھر اس میں شکایت کیا ہے

دلیل نمبر 3: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے نبی کریم ﷺ کے پیچھے نماز پڑھی اور حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر رضی اللہ عنھما کے پیچھے نماز پڑھی پس ان سب حضرات نے رفع یدین نہ کیا مگر تکبیر تحریمہ کے وقت بیہقی ج ۲ ص ۷۹، دار قطنی ج ۱ ص ۲۹۵، مجمع الزوائد، ج ۲ ص ۱۰۱۔

**اعتراض:** اس روایت کے بیان کرنے میں محمد بن جابر منفرد ہے اور یہ ضعیف راوی ہے

**جواب:** محمد بن جابر کی توثیق قال الذھلی لا باس بہ امام ذھلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

"اس کی حدیث میں کوئی خرابی نہیں" (تہذیب التہذیب، ج ۹ ص ۹۰)

حضرت امام طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے انکی حدیث کو صحیح فرمایا۔ (نصب الرایہ، ج ۱ ص ۱۲)

حضرت امام ذھبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں وفی الجملۃ قد روی عن جابر ائمہ وحفاظ: محمد بن جابر سے روایت کرنے والے بڑے امام اور حفاظ حدیث ہیں۔

(میزان الاعتدال، ج ۳ ص ۴۳)

علامہ نورالدین ہیثمی رحمۃ اللہ علیہ رقمطراز ہیں وقد وثقہ غیر واحد کہ بہت سے محدثین کرام نے محمد بن جابر کی توثیق کی ہے۔ (مجمع الزوائد، ج ۲ ص ۲۹۵) بڑے بڑے محدثین نے ان سے روایت کی ہے دیکھئے نصب الرایہ، ج ۱ ص ۳۹۔

قارئین کرام۔ دیکھا آپ نے جن کے حوالہ ابن بشیر صاحب نے انہیں قابل قبول نہیں بتایا ہم نے اسی کے حوالہ سے توثیق کردی یعنی مجمع الزوائد اور ہم نے کھل کر حق کو بیان کردیا۔

مانو یا نہ مانو یہ تو آپکو اختیار ہے — ہم نیک و بد حضور کو سمجھائے دیتے ہیں

رہا ابن جوزی کا اسے موضوعات میں شمار کرنا تو جناب ذرا اپنے اکابر کا مطالعہ کرلیتے دامن کو ذرا دیکھ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

مولوی امیر یمانی غیر مقلد ایک حدیث کو ذکر کرنیکے بعد لکھتا ہے کہ علامہ نووی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اس حدیث کو صحیح کہا لیکن ابن جوزی نے موضوعات میں شمار کیا ہے

(سبل السلام، ج ۲ ص ۱۰۹)

ایک جگہ لکھا کہ ابن جوزی صحیح اور ضعیف حدیث کی پرکھ نہیں رکھتے۔

(سبل السلام، ج ۲، ص ۱۷۸)

قاضی شوکانی غیر مقلد لکھتا ہے کہ ابن جوزی نے صحیح حدیثوں کو موضوعات میں شمار کر دیا چہ جائیکہ کہ وہ حسن اور ضعیف حدیثوں کو موضوعات میں شمار کریں۔

(الفوائد المجموعہ، ص ۴)

اسی کتاب کے ص ۱۴۹ میں ابن جوزی پر چوٹ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ ابن جوزی نے اس حدیث کو موضوع حدیثوں کی مد میں داخل کر کے ٹھوکر کھائی اسی طرح ص ۲۱۲ ابن جوزی پر چوٹ کی ہے۔ ابن بشیر اگر اپنے بڑوں کو دیکھتا تو کبھی یہ حوالہ نقل نہ کرتا جو گلا آپ ہم سے کر رہے ہیں وہی اپنے بڑوں سے کریں ابن جوزی کے متعلق اور بزرگوں کی آراء بھی ملاحظہ ہوں:۔

امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں و ابن الجوزی متساھل فی الحکم علی الحدیث بالوضع کہ ابن جوزی حدیث کو موضوع کہنے میں متساہل ہے۔

(اللآلی المصنوعہ، ج ۲، ص ۳۳)

مولانا عبدالحی لکھنوی لکھتے ہیں کہ ابن جوزی صحیح حدیثوں کو موضوع کر دیتے ہیں۔

(التعلیق الممجد، ص ۳۲)

ہم صرف چند حوالوں پر اکتفاء کر رہے ہیں اس امید پر

طوفان نوح لانے سے اے چشم فائدہ — دو اشک ہی بہت ہیں اگر کچھ اثر کریں

**اعتراض** :امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ پر کتابوں کی چوری کا الزام اور اس کا جواب

**جواب** :ابن بشیر اصل مسئلہ سے ہٹ کر ادھر ادھر پھڑ پھڑانے لگے ہیں نہ جانے انہیں کس بلا نے دبوچ لیا ہے وہ امام صاحب پر چوری کا الزام لگاتے ہوئے بھی نہیں چوکتے۔ امام صاحب پر چوری کا الزام تو آسان تھا ثبوت مشکل ہے اس واقعہ کی سند میں جریر بن عبدالحمید الضبی ہیں اور امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں لم یکن بالذکی فی الحدیث اختلط علیہ یعنی یہ حدیث میں ذہانت نہیں رکھتے تھے بلکہ ان پر خلط ملط واقع ہوتا تھا۔

(تہذیب التہذیب، ج ۴، ص ۷۵)

حضرت امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:۔ نسب فی آخر عمره الی سوء الحفظ. آخر عمر میں انکا حافظہ خراب ہوگیا تھا۔



امام علی بن مدینی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ جریر حاطب لیل تھے جیسے رات کو لکڑیاں چننے والا سوکھی اور گیلی میں تمیز نہیں کر سکتا اسی طرح جریر حدیثوں میں تمیز نہ کر سکتے تھے۔

(تہذیب، ج ۲، ص ۷۵)

حضرت امام ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں کہ جریر اعلانیہ طور پر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو گالیاں دیتے تھے۔

(تہذیب، ج ۲، ص ۷۷)

جی ابن بشیر! صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کو گالیاں دینے والے کے بارے میں کیا خیال ہے؟ وہ صحیح العمل اور صحیح العقیدہ ہے؟ نہیں تو جسکا عمل و عقیدہ دونوں مشکوک ہیں اور ان کے بارے میں امام احمد بن حنبل اور امام بیہقی علی بن مدینی کی آراء ہم نقل کر چکے ہیں پھر ایسے شخص کی روایت پر اعتماد ہم مسلک ہونے کے اعتبار سے ہے جو ہم عنقریب واضح کرتے ہیں اب ان دلائل و براہین سے واضح ہوگیا کہ امام صاحب علیہ الرحمۃ کا دامن کرم ایسی باتوں سے پاک تھا۔ اور آپ کے منہ پر خاک پڑی۔

اب ہم مسلک اہلحدیث اور مسلک شیعہ کا آپس میں تجزیہ پیش کرتے ہیں ملاحظہ فرماویں:۔

شیعہ مسلک والے محترم حضرات ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق اور حضرت عثمان ذی النورین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین ان تینوں خلفاؤں کو نہیں مانتے دل سے بھی نہیں مانتے اور زبان سے بھی نہیں مانتے اور عملی اعتبار سے بھی نہیں مانتے بلکہ ان تینوں خلفاء پر طنز اور تبرا کرتے ہیں اس کو عین عبادت اور نجات کا ذریعہ سمجھتے ہیں اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو مانتے ہیں لیکن ماننے میں غلو کر گئے۔ ماننے کی جو حد تھی اس سے آگے چلے گئے۔

حدیث: حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ مجھ سے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تجھ میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے ایک مشابہت ہے، یہودیوں نے ان کو برا سمجھا یہاں تک کہ ان کی والدہ محترمہ پر زنا کی تہمت لگائی اور نصاریٰ نے اتنا پسندیدہ محبوب قرار دیا کہ ان کو اس درجہ پر پہنچا دیا جو ان کے لئے ثابت نہیں ہے۔ (یعنی خدا کا بیٹا) اس کے بعد نبی ﷺ نے فرمایا کہ میرے معاملہ میں (یعنی حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے معاملہ میں) دو شخص (یعنی دو جماعتیں) ہلاک ہوں گی (یعنی گمراہی میں مبتلا ہوں گی) ایک تو وہ جو حد سے زیادہ (مجھ سے محبت رکھنے والا ہوگا) اور مجھ میں وہ خوبیاں بتائے گا جو مجھ میں نہ ہوں گی۔ دوسرے وہ جو میرا دشمن ہوگا اور مجھ سے دشمنی اس کو اس امر پر آمادہ کر دے گی کہ وہ مجھ پر

بہتان باندھے گا۔

حوالہ: (۱) مشکوۃ شریف، ج ۲، ص ۹۱۱، حدیث نمبر ۵۸۱۰ فضائل حضرت علی رضی اللہ عنہ (۲) مظاہر حق، ج ۴، ص ۱۲۵

حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ سے دشمنی رکھ کر گمراہ ہونے والا فرقہ تو خارجی ہے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی محبت میں حد سے آگے چلے جانے والے شیعہ صاحبان ہیں ایسا کیوں ہوتا ہے جب کہ چاروں خلفائے راشدین رضوان اللہ تعالی علیہم اجمعین کی اتباع اور فضائل میں ان گنت قرآن کریم کی آیتیں اور حدیثیں موجود ہیں پھر یہ محترم ایسا کیوں کرتے ہیں۔

اسکی وجہ یہ ہے کہ شیعہ صاحبوں کی سمجھ کے مطابق حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بعد میں خلافت ملی وہ ان کے نزدیک حضرت علی رضی اللہ عنہ کی توہین تھی اور آپ کی شان مبارک کے خلاف تھی یہ ان تینوں خلفاؤں کا ظلم تھا یعنی حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر ابن خطاب اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہم ان تینوں نے مل کر حضرت علی رضی اللہ عنہ کو پہلے خلیفہ نہیں بنایا اسی وجہ سے شیعہ صاحبان تینوں خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم سے ناراض ہیں اور ان پر طعن تبرا کرنا ثواب سمجھتے ہیں۔

انصاف کی نظروں سے دیکھا جائے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بعد میں خلافت ملی اس سے آپ کا مرتبہ گھٹا نہیں ہے بلکہ بلند ہوا ہے حضور ﷺ ازل سے ہی خاتم الانبیاء ہیں لیکن آپ کو سب کے بعد میں نبی بنا کر بھیجا اور ختم نبوت کا اعلان کر دیا حضور ﷺ پر نبوت ختم تو حضرت علی رضی اللہ عنہ پر خلافت ختم اس سنت کا ثواب آپ ہی کو ملا۔ یہ درجہ یہ مرتبہ اگلے تینوں خلفاؤں کو نہیں ملا لہذا حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بعد میں خلافت ملی یہی آپ کے شایان شان تھی اور اللہ تعالی کو بھی یہی منظور تھا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ پر خلافت ختم کر دی جائے۔ اب بلا وجہ دوسروں کو برا کہنا اور آپس میں جھگڑے فساد کرنا یا کرانا یہ کوئی دین کا کام یا نیکی کا کام نہیں ہے پھر بھی شیعہ صاحبان ہر سال طعن اور تبرا کی محفلیں قائم کرتے ہیں اور اس میں اگلے خلفاؤں پر تبرا کرنا عین عبادت اور ثواب سمجھتے ہیں ایسا کیوں ہوتا ہے۔

اسکی وجہ یہ ہے کہ ان محترموں نے اسی قسم کا ایک ذہن بنا لیا ہے اور اسی کی تعلیم بچوں کو دی جاتی ہے جب سے بچہ سمجھنے لگتا ہے وہاں سے لے کر اسکی جوانی تک اس کے دماغ میں وہی باتیں بٹھائی جاتی ہیں دوسری بات سمجھنے اور سوچنے کا اس کو موقع ہی نہیں دیا جاتا۔ یہی وجہ ہے کہ وہ بچہ جب جوان ہو جاتا ہے تو اسی کے گیت گاتا رہتا ہے جو بچپن سے اس کے دماغ میں بیٹھا دیا جاتا ہے حالانکہ شیعہ

جاتا ہے تو اسی کے گیت گاتا رہتا ہے جو بچپن سے اس کے دماغ میں بیٹھا دیا جاتا ہے حالانکہ شیعہ
صاحبوں میں عربی کے جاننے والے موجود ہیں لیکن عربی جاننے کے باوجود اس عربی نے ان کو کوئی فائدہ نہیں دیا اور چاروں خلفائے راشدین رضوان اللہ تعالی علیہم اجمعین کی عملی زندگی سے ہٹ چکے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ شیعہ صاحبوں میں ایک بھی حافظ قرآن آپ کو نہیں ملے گا۔

اگرچہ ہمارے زمانہ میں بھی مسلمانوں کے جو فرقے اور طبقے ہیں ان کی تعداد اس بہتر (۷۲) کے عدد سے یقیناً کم نہ ہوگی لیکن اس میں شک نہیں کہ اس وقت قریب قریب پوری ملت اسلامیہ ظاہری طور پر دو ہی بڑے فرقے یعنی اہل سنت و جماعت، اہل تشیع (سنی و شیعہ) میں تقسیم ہے اور یہی دونوں فرقے تقریباً ساری دنیائے اسلام میں موجود ہیں۔ اس لئے اب حق اور ناحق کی زیادہ گفتگو کا موضوع یہی دونوں فرقے قرار پاتے ہیں۔ اور انھیں کے عقائد و نظریات کو معلوم کرنے کی کوشش کی جاتی ہے جہاں تک عوام کا تعلق ہے کہ جو دین و شریعت سے واقفیت نہیں رکھتے، اور اسلامی تعلیمات سے بے بہرہ ہیں، ان کو ان دونوں فرقوں کے درمیان حق و ناحق کا امتیاز کرنے میں یقیناً بڑی دقت پیش آتی ہے۔ مثال کے طور پر جو اسلام کی طرف دیکھتا ہے تو اس کو ایک طرف اہل سنت والجماعت نظر آتے ہیں، اور دوسری طرف شیعہ و روافض کی بھیڑ نظر آتی ہے۔ اس کے سامنے دونوں ہی فرقے اپنے آپ کو حق کا علمبردار بتاتے نظر آتے ہیں اور دونوں ہی اپنے اپنے معتقدات و نظریات کے ثبوت میں کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ ﷺ سے شہادت پیش کرتے ہیں ایسے میں وہ بے چارہ نو مسلم سخت حیران و پریشان ہوتا ہے کہ کس کو حق پر مانے اور کس کو باطل سمجھے اس طرح کے لوگوں کے لئے چند بنیادی باتیں پیش کی جاتی ہیں جن کو اگر سامنے رکھا جائے تو حق و باطل کے درمیان فرق کرنا نہایت آسان ہو جائے گا۔

اول یہ کہ قرآن پاک جو اللہ تعالی کی سب سے بڑی نعمت ہے اور اس کا حفظ، یاد ہونا بہت بڑی سعادت ہے، اور یہ سعادت بالعموم سنیوں کو حاصل ہے۔ روافض اس سے محروم رہتے ہیں جتنے بھی حافظ قرآن پائے جاتے ہیں وہ سنی ہی ہوتے ہیں، رافضیوں میں ڈھونڈھے سے بھی کوئی حافظ قرآن نہیں ملتا۔ اگر کوئی ایک آدھ رافضی حافظ قرآن پایا بھی جاتا ہو تو وہ شاذ و نادر کے حکم میں ہے۔ اور نادر چیز نہ ہونے ہی کے درجہ میں شمار ہوتی ہے۔ دوسرے یہ کہ اسلام کی پوری تاریخ میں جو اولیاء اللہ، بزرگان امت اور علماء دین و شریعت کے رکن و ستون مانے گئے ہیں اور جن میں سے بعضوں کے معتقد

روافض بھی ہیں وہ سب سنی ہی تھے، ان سب کے عقائد و خیالات اور اعمال و معمولات وہی رہے جو اہل سنت و جماعت کے ہاں مسلمہ ہیں، اگر اہل سنت و جماعت کا مسلک حق نہ ہوتا تو وہ سب اس مسلک کے پیروکار کاہے کو ہوتے اور کیوں اپنے آپ کو اہل سنت و جماعت سے وابستہ کرتے ۔ تیسرے یہ کہ جو چیزیں اسلام کا شعار اور دین کا مظہر مانی جاتی ہیں جیسے جمعہ کی نماز، عیدین کی نماز، باجماعت نماز اور حج وغیرہ ان کو جس طرح علی الاعلان اور اہتمام کے ساتھ سنی ادا کرتے ہیں روافض و شیعہ اس طرح ان کی ادائیگی سے محروم ہیں اور چوتھے یہ کہ مکہ اور مدینہ وہ مقام ہیں جہاں سے دین کی ابتداء ہوئی اور جہاں سے دین کی روشنی سارے عالم کو پہنچی، ان مقامات کے لوگ کہ جو ساری دنیا کے مسلمانوں سے زیادہ بزرگ و محترم مانے جاتے ہیں۔ سنی ہیں اور ان کے پورے ملک میں اہل سنت و جماعت ہی کا مسلک رائج ہے۔ اگر شیعہ و روافض کا مسلک حق و صداقت پر مبنی ہوتا تو مکہ و مدینہ کے بزرگ اسی مسلک کے تابع ہوتے اور سنیوں میں اپنے آپ کو شمار نہ کراتے۔ حقیقت یہ ہے کہ صرف یہ چار موٹی باتیں ہی ایسی ہیں کہ جو اہل سنت والجماعت کی حقانیت و صداقت کی بالکل کھلی ہوئی دلیل ہیں اور اگر ان میں ذرا بھی غور کیا جائے تو دین و شریعت کا پورا علم اور حق و باطل کی پہچان کی فنی مہارت حاصل کئے بغیر ہی آدمی حق و صداقت کو روز روشن کی طرح دیکھ اور سمجھ سکتا ہے۔

جہاں تک دوسرے گمراہ فرقوں کا تعلق ہے تو ان میں سے بھی ہر ایک ہی اپنے اپنے مذہب و مسلک کی سچائی کا دعویٰ کرتا ہے اور خود کو حق پر بتلاتا ہے لیکن ظاہر ہے کہ محض دعویٰ تو کافی نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ اپنی حقانیت کی ایسی مضبوط دلیل پیش نہ کریں جو دین و شریعت کی روشنی میں جویائے حق کو مطمئن کر سکے اس وقت تک ان کے دعوے کی ذرا بھی اہمیت نہیں ہوگی۔ ان سب کے مقابلہ پر اہل سنت و جماعت کے برحق ہونے کی واضح ترین دلیل یہ ہے کہ دین اسلام ہم تک نقل و روایت کے ایسے مضبوط تسلسل کے ساتھ پہنچا ہے جس کی کوئی کڑی کمزور نہیں اور جس کے کسی واسطہ میں کوئی جھول نہیں اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول ﷺ پر دین و شریعت کو جس صورت میں نازل کیا تھا اسی صورت میں نقل و عمل کے تسلسل و تواتر کے ساتھ ہمارے سامنے آیا ہے نہ کہ محض عقل اور ظن و قیاس کی بنیاد پر اس کو ہم نے دیکھا اور جانا ہے، پس عمل و نقل کے اس تسلسل و تواتر اور احادیث و آثار میں پوری طرح تلاش و جستجو سے جو یقینی نتیجہ نکالا جا سکتا ہے وہ صرف یہ ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے اسی مسلک و مذہب کو دنیا کے سامنے اپنے قول و عمل کے ذریعہ پیش کیا تھا اور اسی مسلک مذہب پر صحابہ رضی اللہ عنہم و تابعین رحمۃ اللہ علیہم کاربند اور عمل پیرا تھے جو اہل سنت و جماعت کا مسلک و مذہب ہے۔ جب کہ گمراہ فرقے اپنی تمام تر گمراہیوں کے ساتھ زمانہ نبوت اور صحابہ رضی اللہ عنہم و تابعین رحمۃ اللہ علیہم کے دور کے بعد پیدا ہوئے پچھلے زمانوں کے ان تمام مسلم بزرگان ملت اور پیشوایان دین میں سے کوئی بھی ان فرقوں میں سے کسی بھی فرقہ کے مسلک پر کاربند نہیں تھا بلکہ اگر کوئی شخص دین میں کوئی نئی بات نکالتا یا امت کے اسلامی و شرعی معتقدات و مسلمات میں کسی طرح کا تفرقہ ڈالنے کی کوشش کرتا تو وہ بزرگ ایسے سے اپنی بیزاری کا برملا اظہار کرتے اور اس سے دوستی و قربت کے تمام روابط توڑ لیتے تھے۔ تمام آئمہ حدیث صحاح ستہ اور دوسری کتب احادیث کے مصنفین، علمائے ربانیین اور اولیائے کاملین رحمۃ اللہ علیہم سب کے سب اہل سنت و جماعت کا مسلک رکھتے تھے اگر اہل سنت و جماعت کا مسلک سچا اور برحق نہ ہوتا تو اتنے کروڑہا کروڑ اچھے اور نیک لوگ اس مسلک کے معتقد و پیرو کیونکر ہوتے۔ حقیقت یہ ہے کہ اس مسلک کی حقانیت و صداقت کی بے شمار مضبوط دلیلیں ہیں، جو بھی شخص ضد و ہٹ دھرمی اور نفسانیت سے الگ ہو کر عقل سلیم اور قلب صادق کے ساتھ حق کو جاننا چاہتا ہو اس کے لئے کوئی ایک دلیل ہی کافی ہے، اور جو شخص تعصب و کجروی کا شکار ہو کر حق کی طرف سے آنکھیں بند رکھنا چاہتا ہو اس کے لئے دلائل کے دفتر کے دفتر بھی ناکافی ہی رہیں گے۔

حوالہ: مظاہر حق جدید جلد نمبر ص ۲۳۴ ج ۱ ص ۲۳۵ کتاب وسنت

قرآن کریم اللہ تعالیٰ کی ایک بہت بڑی نعمت ہے یہ اسی کے سینہ میں رہ سکتا ہے جو جماعت دیانت دار اور امانتدار ہو اور خلفائے راشدین رضوان اللہ علیہم اجمعین کی جس کے دل میں محبت ہو اور جماعت ان کی اتباع میں ہو۔ دین میں خیانت کرنیوالے اور خلفائے راشدین رضی اللہ علیہم اجمعین سے عداوت یا بغض رکھنے والوں کے سینہ میں قرآن کریم محفوظ نہیں رہ سکتا۔

مسلک اہل حدیث والے صاحبان چاروں خلفائے راشدین رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کو زبان سے مانتے ہیں لیکن اتباع چاروں میں سے کسی کی نہیں کرتے اہل حدیث کے مدرسوں میں بھی بچوں کے دماغ میں کچھ ایسا بیٹھا دیا جاتا ہے کہ خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم اجمعین کی اتباع صحیح نہیں ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اہل حدیث صاحبان عالم ہو جاتے ہیں عربی کے جاننے والے ہو جاتے ہیں پھر بھی خلفائے راشدین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی اتباع سے محروم ہیں۔ حالانکہ خلفائے راشدین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی تائید اور فضائل اور اتباع کا حکم قرآن کریم میں موجود ہے اور الحمد اللہ

خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم کی تائید اور اتباع کی تاکید اور فضائل میں حدیثیں تو بارش کی بوندوں کی طرح موجود ہیں۔ پھر بھی اہل حدیث صاحبان خلفائے راشدین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی اتباع سے بھاگتے ہیں۔

اہل حدیث صاحبوں میں بھی حافظ بہت کم ہیں ان اہل حدیث صاحبوں کے مدرسوں میں حفاظ کا درجہ قائم کیا جاتا ہے لیکن بعض جگہ پروہ چلتا ہی نہیں مجبوراً حفاظ کا درجہ بند کر دیا جاتا ہے پھر بھی محترم اہل حدیث صاحبوں کو مدارس حنفیہ سے بھیگ مانگنے کو آتے ہیں۔

مسلک اہل حدیث صاحبوں کی جہاں جہاں مسجدیں ہیں وہاں بعض جگہ پر حنفی حافظ تراویح میں قرآن پاک سناتے ہیں۔ ان اہل حدیث صاحبوں کے پاس اتنے حافظ نہیں ہیں کہ ان کی سب مسجدوں میں قرآن کریم پڑھکر سنائیں۔ تو بعض جگہ پر مسلک اہل حدیث والے حنفیہ حافظ کی تلاش میں رہتے ہیں اور مجبوراً حنفی حافظ کی اقتداء کرتے ہیں پھر بھی اہل حدیث صاحبوں کو اپنی غلطی کا احساس نہیں ہوتا تعجب ہے۔

ہندوستان میں شافعی صاحبان جو ہیں ان کے پاس بھی حافظ کم ہیں تو بعض جگہ پروہ بھی حنفی حافظ کا انتظام اپنی مسجدوں میں کرتے ہیں۔ خداوند کریم کا حنفیہ مسلک والوں پر یہ فضل خاص نہیں تو اور کیا ہے؟ (قرآن واحدیث اور مسلک اہلحدیث ص ۳۱۶ تا ۳۲۴)

دلیل نمبر ۴: حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اکرم ﷺ کو نماز پڑھتے دیکھا کہ آپ نماز کے شروع میں کندھوں تک ہاتھ اٹھائے اور رکوع کو جاتے اور رکوع سے سر اٹھانے کے بعد رفع یدین نہیں کیا اور نہ ہی دونوں سجدوں کے درمیان رفع الیدین کیا (مسند ابوعوانہ ج ۲ ص ۹۱)

اعتراض: یہ روایت عدم رفع یدین میں پیش کرنا انصاف کا خون کرنے کے مترادف ہے

جواب: ابن بشیر کا فرض بنتا تھا کہ مسند ابوعوانہ سے وہ حدیث شریف عربی میں نقل کر کے غلط ترجمہ کی نشاندہی کرتا۔ لیکن اسے اپنے جھوٹے مسلک کو بچانے کے لئے اسکی اصل عبارت پر پردہ ڈالنا ہی ضروری تھا اور الفاظ کی ہیرا پھیری سے مقصد نکالنا ہی ضروری تھا ہم نے مسند ابوعوانہ کے ص ۹۱ کا حوالہ دیا جبکہ ابن بشیر ص ۹۰ پر چلے گئے۔ پھر لکھتے ہیں جی اتنے بڑے محدث نے جو باب باندھا ہے یہ حدیث اسکے خلاف ہے۔ مولوی جی آپ ادھر ادھر کیوں ہاتھ پاؤں مار رہے ہیں اگر ہمت ہے تو حدیث شریف عربی میں پیش کریں اسکا ترجمہ کریں پھر فریب کی نشاندہی کریں۔ کیا ترجمۃ الباب نبی



اقدس ﷺ کی حدیث ہے یا کہ محدثین نے اجتہاد سے قائم کیا ہے۔؟ وہ تو غیر معصوم امتی ہیں آپ انکے ترجمۃ الباب کو سامنے رکھ کر جو غیر معصوم ہیں خاتم المعصومین ﷺ کی حدیث کو دور پردہ رد کرنیکی سعی لاحاصل کر رہے ہیں ایسا کام کرتے ہوئے تو آپکو شرم شرم شرم آنی چاہئے کہ جناب نے حدیث کا لیبل لگایا ہوا ہے۔

دلیل نمبر ۵:۔ حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ ہمارے پاس تشریف لائے تو آپ نے فرمایا مجھے کیا ہو گیا ہے کہ میں تمہیں رفع الیدین کرتے دیکھ رہا ہوں گویا کہ شریر گھوڑوں کی دمیں ہیں نماز کے اندر سکون اختیار کرو (صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۸۱ ابوداؤد ج ۱ ص ۱۰۵ نسائی شریف ج ۱ ص ۱۰۶)

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی تو جب ہم سلام پھیرتے تو ہم ہاتھ سے اشارہ کرتے السلام علیکم السلام علیکم کہتے تو آپ نے ہماری طرف دیکھا تو فرمایا تمہیں کیا ہوا تم اپنے ہاتھوں سے اشارہ کرتے ہو گویا کہ تمہارے ہاتھ شریر گھوڑوں کی دمیں ہیں تو جب تم میں سے کوئی سلام پھیرے تو اپنے ساتھی کی طرف توجہ کرے اور ہاتھ سے اشارہ نہ کرے

(صحیح مسلم، ج ۱ ص ۱۸۱)

مذکورہ بالا دونوں حدیثیں مختلف ہیں پہلی حدیث میں رفع الیدین نہ کرنے اور نماز میں سکون اختیار کرنے کا حکم دیا گیا اور دوسری حدیث میں نماز سے سلام پھیرتے وقت جو ہاتھوں سے اشارہ کرتے تھے اس سے منع فرمایا گیا۔ جب کہ پہلی حدیث میں نہ سلام کا ذکر ہے اور نہ سلام کے وقت اشارہ کرنے کا جبکہ دوسری حدیث میں اسکا ذکر ہے لہذا دونوں حدیثوں کو اپنے اپنے محل پر رکھنا چاہئے ان کو ایک حدیث نہیں قرار دینا چاہئے حدیثوں کے سیاق سے پتہ چلتا ہے کہ دونوں کا موضوع مختلف ہے یعنی ان میں سے پہلی کا موضوع اور ہے دوسری کا اور، پہلی حدیث سے کسی اور چیز سے منع کیا گیا ہے دوسری میں کسی اور چیز سے منع کیا گیا ہے اور یہ ممکن ہی نہیں ہم پہلی حدیث کو اجمال دوسری کو اس کی تفصیل قرار دیں اس کی کئی ایک درج ذیل وجوہات ہیں:۔

ا) ایک یہ کہ پہلی حدیث میں نبی کریم ﷺ کا فرمان اسکنوا فی الصلوۃ انکے نماز کے اندر رفع الیدین کرنے کے بارے میں وارد ہوا چنانچہ حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ ہمارے پاس شریف لائے جبکہ ہم نماز میں رفع الیدین کرتے تھے تو آپ نے فرمایا ان کو کیا ہو گیا

کہ وہ ہاتھوں کو نماز میں بلند کرتے ہیں گویا کہ سرکش گھوڑے کی دمیں ہیں نماز میں سکون اختیار کرو۔

(نسائی شریف، ج ۱، ص ۱۷۶)

اس حدیث شریف میں ''ہم نماز میں رفع یدین کرتے تھے'' کا جملہ غور طلب ہے اور آپ ﷺ نے فرمایا کہ نماز میں سکون اختیار کرو اس کے برعکس دوسری حدیث میں یہ بات ہی نہیں ہے کہ نماز میں رفع الیدین کرتے تھے اور نہ ہی یہ الفاظ ہیں نماز میں سکون اختیار کرو۔ بلکہ اس میں ہے کہ جب تم میں سے کوئی سلام پھیرے تو اپنے ساتھ والے کی طرف دیکھے اور ہاتھ سے اشارہ نہ کرے کیونکہ انکا ہاتھ اٹھانا سلام کے وقت تھا اور یہ حالت نماز کے اندر کی نہیں بلکہ نماز سے باہر آنے کی ہے لہذا اس دوسری حدیث شریف میں نماز میں سکون اختیار کرو نہیں آیا۔

۲) دوسرا یہ کہ حدیث اول میں نبی کریم ﷺ کے گھر مبارک سے تشریف لانے کا ذکر ہے اس موقع پر آپ ﷺ انکے ساتھ نماز میں شریک نہ تھے چنانچہ مسند احمد کی روایت میں یہ الفاظ واضح طور پر ہیں کہ حضور علیہ السلام مسجد میں داخل ہوئے تو کچھ لوگوں کو دیکھا وہ رفع الیدین کرتے ہیں تو فرمایا یہ لوگ ہاتھ اوپر کرتے ہیں گویا کہ ان کے ہاتھ سرکش گھوڑوں کی دمیں ہیں نماز میں سکون اختیار کرو۔

(مسند احمد، ج ۵، ص ۹۳)

اس کے برعکس دوسری حدیث شریف میں جو نماز میں ہاتھوں کا اٹھانا مذکور ہے اس نماز میں رسول اللہ ﷺ ان کے ساتھ تھے جیسا کہ اس حدیث کے ان الفاظ کے ساتھ واضح ہے ''کہ میں نے حضور ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی یا جب ہم حضور ﷺ کے ساتھ نماز پڑھتے تھے'' تو جب ہم سلام پھیرتے تو ہم ہاتھوں سے اشارہ کرتے ہوئے کہتے السلام علیکم۔

۳) تیسرا یہ کہ پہلی حدیث شریف سے ظاہر ہوتا ہے کہ رفع یدین کرنا نمازیوں میں سے مخصوص لوگوں کا فعل تھا اور یہ وہ لوگ تھے جو اس وقت مسجد میں نماز پڑھ رہے تھے خواہ وہ سب کے سب کر رہے تھے یا ان میں سے کچھ کر رہے تھے ان حضرات کے سوا جو اس وقت نماز میں ہی نہیں تھے لیکن اس کے برعکس دوسری حدیث سے ظاہر ہوتا ہے کہ جس رفع یدین سے نبی کریم ﷺ نے منع فرمایا وہ سب کا فعل تھا۔

۴) چوتھا یہ کہ پہلی حدیث میں ایک لفظ عام کہ نماز میں سکون اختیار کرو کے ذریعے رفع یدین سے منع کیا گیا ہے جبکہ دوسری حدیث میں نماز کی ایک مخصوص حالت یعنی سلام پھیرنے کی حالت میں اشارہ کرنے سے منع کیا گیا ہے۔

**اعتراض:** ان دونوں حدیثوں کو محدثین نے ایک ہی قرار دیا ہے۔

(ب) ابن القطبیہ کی روایت میں سلام کے وقت کی جو تصریح موجود ہے اس کی موجودگی میں ظاہر و متبادر یہی ہے کہ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی یہ حدیث رفع عند السلام سے ہی متعلق ہے اور دونوں حدیثوں کو الگ الگ قرار دینا جبکہ دونوں کا راوی بھی ایک ہے اور متن بھی قریب قریب ہے۔

**جواب:** کس محدث نے کہا ہے کہ دونوں حدیثیں ایک ہی ہیں؟ پھر محدث کا انہیں ایک کہنا اس کا اپنا اجتہاد ہے۔ جناب تو صرف کتاب وسنت کی بات کرتے ہیں۔ کیا محدثین کا ان احادیث کو ایک قرار دینا کتاب وسنت سے ثابت ہے؟ جب حدیث کے ظاہر سے اپنی مخالفت نظر آئی اور صاف اپنا چہرہ دکھائی دیا تو محدثین کے دامن سے جا لپٹے جی ہمیں بچالو تمہیں بتاؤ اہلحدیث اسی منافقت کا معجون مرکب ہے کہ حدیث شریف کو ترک کر کے کسی اور کیطرف منہ پھیرا جائے اور ادھر نعرے لگائے جائیں ہوتے ہوئے مصطفیٰ کی گفتار مت دیکھ کسی کا قول وقرار۔

وھابی بے غیرت جھوٹے ہیں یارو    ترا تڑ جو تیاں تم ان کو مارو

**قارئین کرام:** یہ بات عقلاً محال ہے کہ ایک کام سے رسول اللہ ﷺ منع فرمائیں اور پھر صحابی وہ کام سرانجام دے یعنی ایک بار نماز پڑھا رہے تھے تو منع فرمادیا کہ رفع عند السلام نہ کیا کرو پھر تشریف لائے تو وہ کر رہے تھے (معاذ اللہ) دونوں کا راوی ایک ہے اور متن قریب قریب ہے حالانکہ عدم رفع کی سند اسطرح ہے:۔

حدثنا ابوبكر بن ابى شيبه و ابو كريب قال معاوية عن الاعمش عن المسيب بن رافع عن تميم بن طرفه عن جابر بن سمرة.

جبکہ دوسری حدیث کی سند کچھ اس طرح ہے:۔

حدثنا ابو نعيم عن معر عن عبيدالله بن القطبة عن جابر بن سمرة.

آپ انہیں غور سے پڑھیں کہ سندوں میں کتنا فرق ہے اور متن کا فرق ہم اوپر واضح کرآئے ہیں۔

مکتہ المکرمۃ کے مشہور محدث حضرت ملا علی قاری علیہ الرحمۃ نے بھی انہیں الگ الگ دو حدیثیں قرار دیا۔

(مرقات شرح مشکوٰۃ، ج ۲، ص ۲۵۵)

حضرت ملا علی قاری علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں مذکورہ حدیث شریف نسخ کا فائدہ دیتی ہے۔

(شرح نقایہ، ج ا، ص ۷۸)

اب ہمیں بتائیں کہ ایک محدث اس حدیث سے نسخ ثابت کر رہا ہے جنہیں آپکے بزرگ نواب صاحب الشیخ العلامہ کے الفاظ سے یاد کرتے ہیں۔ (نزل الابرار، ص ۱۲۵) تو اس صورت میں کوئی حدیث شریف پیش کریں کہ جس میں اس بات کا ذکر ہو کہ ہم بخاری کی مانیں یا ملا علی قاری کی؟ فان تنازعتم فی شئی فردوہ الی اللہ و الی الرسول!

پھر جو مثال آپ نے بخاری شریف سے پیش کی مکۃ المکرمہ کے مشہور محدث کی اس تک رسائی نہ ہوئی اور آپ بعد میں محدثیت کے منصب پر فائز ہونے کیلئے تلے ہوئے ہیں۔ رہی یہ بات کہ محدثین تبویب میں دونوں حدیثوں کو ایک باب میں لائے تو یہ محدثین کا اپنا اجتہاد ہے نہ کہ ترجمۃ الباب حدیث رسول ہے اور محدثین غیر معصوم ہیں اور آپکا اصول بھی اس سے ریزہ ریزہ ہوتا ہے کہ کتاب وسنت پر عمل کرنا چاہئے۔ تو ترجمۃ الباب سنت نہیں اور حدیث بھی نہیں تو اسکا سہارا آپ کیوں لے رہے ہیں؟

**اعتراض :** رفع یدین کو شریر گھوڑوں کی دموں سے تشبیہ دینا۔۔۔۔۔۔ گستاخی ہے۔

**جواب :** یہ بات بھی بالکل ظاہر ہے کہ جب تک کوئی عمل کسی شریعت میں متروک نہ ہو اسوقت تک شریعت کے کسی عمل کو یا اس عمل کے کرنے والے کو برے الفاظ یا تشبیہات سے یاد کرنا یقیناً سخت بری بات ہے۔ لیکن جب وہ عمل شریعت میں متروک ہو گیا تو اب اس پر عمل کرنے کو قابل اعتراض سمجھتے ہوئے اس پر تنقید کرنا یا سخت الفاظ میں اسکو یاد کرنا کوئی گستاخی نہیں ہے۔ مثلاً پہلے نماز کے اندر بات کرنا جائز تھا، سلام کے وقت ہاتھ سے اشارہ کرنا جائز تھا، حتی کہ اسلام کے ابتدائی دور میں شراب تک پینا جائز تھا اس وقت اگر کوئی شخص ان پر تنقید کرتا تو یقیناً غلط ہوتا لیکن اب جبکہ ان کی اجازت خود شریعت ہی نے ختم کر دی تو اب اگر کوئی ان امور پر جو شرعاً متروک ہو چکے عمل کرنے لگے تو اس پر تنقید کرنا یا اس عمل کو غلط قرار دینا بالکل درست ہوگا۔

**اعتراض :** گھوڑوں کی دو دُمیں نہیں ہوتیں۔

**جواب :** جب کسی چیز کو کسی چیز سے تشبیہ دی جاتی ہے تو مکمل طور سے دونوں کا برابر ہونا ضروری نہیں ہوتا مثلاً اگر زید کو شیر سے تشبیہ دی جائے تو صرف شجاعت و بہادری میں تشبیہ مراد ہوگی اگر کوئی شخص کہنے لگے کہ تم کیسے زید کو شیر سے تشبیہ دے رہے ہو جبکہ شیر دم دار ہے اور زید کی دم نہیں ہے تو ظاہر ہے اسکا یہ



کہنا غلط ہوگا۔ پھر حدیث کے مقابلہ میں قیاس یہ تو شیطانی عمل ہے آپ کیوں شیطان بن رہے ہیں۔ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم!

**دلیل نمبر 6:** حضرت عبدالرحمن بن غنم رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ عنہ نے اپنی قوم کو جمع کر کے فرمایا اے اشعری قوم! جمع ہو جاؤ اور اپنی عورتوں اور اپنے بچوں کو بھی جمع کرو، تاکہ تمہیں جناب نبی کریم ﷺ کی نماز کی تعلیم دوں جو آنحضرت ﷺ ہمیں مدینہ منورہ میں پڑھایا کرتے تھے (الی) پس مردوں نے صف باندھی نزدیک ترین صف میں اور بچوں نے صف باندھی ان کے پیچھے اور عورتوں نے صف باندھی بچوں کے پیچھے پھر کسی نے نماز کیلئے اقامت کہی پس آپ نماز پڑھانے کیلئے آگے ہو گئے پھر رفع یدین کیا اور تکبیر کہی پھر فاتحۃ الکتاب اور اسکے ساتھ سورت دونوں کو خاموشی سے پڑھا پھر تکبیر کہی اور رکوع کیا اور سبحان اللہ وبحمدہ تین بار کہیں پھر سمع اللہ لمن حمدہ کہہ کر سیدھے کھڑے ہو گئے پھر تکبیر کہہ کر سجدہ میں گرے پھر تکبیر کہہ کر سجدہ سے سر اٹھایا پھر تکبیر کہہ کر سجدہ کیا پھر تکبیر کہہ کر کھڑے ہو گئے پس آپ کی تکبیریں پہلی رکعت میں چھ ہو گئیں جب دوسری رکعت کیلئے کھڑے ہوئے تو تکبیر کہی پس جس وقت نماز پڑھا چکے تو قوم کی طرف منہ کر کے فرمایا میری تکبیروں کو یاد کر لو۔ اور میرے رکوع اور سجود کو سیکھ لو کیونکہ یہ جناب رسول اللہ ﷺ کی وہ نماز ہے جو ہمیں دن کے اس حصہ میں پڑھایا کرتے تھے۔

(مسند احمد، ج ۵، ص ۳۴۳۔ مجمع الزوائد، ج ۲، ص ۱۳۰)

**اعتراض :** یہ روایت ضعیف ہے اس کی سند میں شہر بن حوشب کثیر الارسال والاوہام ہے۔

**جواب :** وقال الترمذی عن البخاری شھر حسن الحدیث و قوی امرہ حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ تو حوشب کی حدیث کو حسن فرما کے تحسین حدیث فرما رہے ہیں وقوی امرہ سے اس کی تقویت فرما رہے ہیں قال ابن ابی خیثمۃ و معاویہ بن صالح عن ابن معین ثقہ. ابن معین نے انہیں ثقہ فرمایا اور جناب ہیں کہ ضعیف کی رٹ لگائے جا رہے ہیں اس لئے کہ یہ حدیث شریف حدیث نفس کے خلاف ہے۔

اور ایک جگہ عن ابن معین ثبت بھی آیا ہے۔ قال العجلی شامی تابعی ثقہ عجلی نے کہا شامی تابعی ثقہ ہیں۔ وقال یعقوب بن شیبہ ثقۃ علی ان بعضھم قد طعن فیہ. و قال یعقوب بن سفیان و شھر و ان قال ابن عون ترکوہ فھو ثقۃ و قال ابن عمار روی عنہ

الناس وما اعلم احدا قال فيه غير شعبة. و قال ابو زرعه لاباس به و قال ابوبکر البزاز لانعلم احداً ترک الروایة عنه غیر شعبة.

(تہذیب التہذیب، ج۴، ص۳۲۷۔۳۲۸ طبع بیروت)

جی جناب! اتنے سارے محدثین آئمہ کبار اسکی توثیق کر رہے ہیں اور اسکی حدیث قبول کر رہے ہیں اور آپ ہیں کہ شہر بن حوشب کے خلاف زہر اگل رہے ہیں گلو خلاصی کیلئے، لیکن اگر ہمت ہے تو ان تمام محدثین پر جرح فرمادیں ہمارا تو صرف اتنا کام ہے۔

ہم نیک و بد جناب کو سمجھائے دیتے ہیں

دلیل نمبر 7۔ حضرت اسود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ نماز پڑھی تو انہوں نے نماز میں کسی جگہ بھی رفع یدین نہیں کیا سوائے ابتداء نماز کے

(مصنف ابن ابی شیبہ، ج۱، ص۲۳۷)

**اعتراض:** یہ روایت ضعیف ہے اسکی سند میں ابراہیم مدلس ہیں۔

**جواب:** علامہ ماردینی لکھتے ہیں ھذا سند علی شرط مسلم (الجوہر النقی، ج۲، ص۷۵) اس روایت کی سند امام مسلم علیہ الرحمۃ کی شرط پر ہے اور حافظ ابن حجر علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں رواتہ ثقات اس کے راوی ثقہ ہیں (الدرایہ، ص۸۵) حضرت امام طحاوی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ھذا الحدیث ھو صحیح الحدیث (شرح معانی الآثار، ج۱، ص۱۵۶) تو جب اسکے راویوں کی ابن حجر علیہ الرحمۃ نے توثیق کردی اور صاحب الجوہر النقی نے اسکی سند مسلم کی شرط پر بتائی اور حضرت امام طحاوی علیہ الرحمۃ نے حدیث کو صحیح فرمایا اب آگے آپ کی مرضی۔

جو چاہے آپ کا حسن کرشمہ ساز کرے

دلیل نمبر 8۔ حضرت عاصم بن کلیب اپنے والد سے جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے شاگردوں میں سے ہیں روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نماز کی صرف پہلی تکبیر میں رفع الیدین کرتے تھے جس سے نماز شروع ہوتی ہے۔ پھر اسکے بعد نماز کے کسی حصے میں رفع الیدین نہیں کرتے تھے۔

(بیہقی شریف، ج۲، ص۸۹، موطا امام محمد، ص۹۰)

**اعتراض:** امام دارمی نے اس روایت کو واہی قرار دیا۔

**جواب:** علامہ زیلعی فرماتے ہیں وھو اثر صحیح مزید لکھتے ہیں فجعلہ دار قطنی موقوفا صوابا.



حضرت امام دار قطنی علیہ الرحمۃ نے بھی اسے موقوف کو صواب قرار دیا۔

(نصب الرایہ، ج۱، ص۴۰۶)

حافظ ابن حجر علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں رجالہ ثقات و ھو موقوف (درایہ، ص۸۵)

علامہ عینی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں صحیح علی شرط مسلم (عمدۃ القاری، ج۳، ص۹)

علامہ ماردینی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں رجالہ ثقات (الجواہر النقی، ج۱، ص۱۲۸)

اب اتنے سارے بزرگ متن اور سند دونوں کی صحت بیان فرمارہے ہیں۔ تو یہ روایت کیسے واہی ہوئی؟

**اعتراض:** رہا یہ سوال کہ امام بیہقی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ ابوبکر النہشلی قابل حجت نہیں۔

**جواب:** حضرت امام ابوداؤد علیہ الرحمۃ نے انہیں ثقہ فرمایا ابن معین نے بھی ثقہ فرمایا۔ عجلی بھی انہیں ثقہ فرماتے ہیں۔ ابن مہدی نے فرمایا کان من ثقات مشیخة الکوفة ابوحاتم نے فرمایا شیخ صالح یکتب حدیثہ (تہذیب، ج۱۲، ص۴۰) اب اتنی تعداد میں ناقدین نے انہیں ثقہ قرار دیا پھر کیا وجہ ہے کہ وہ قابل حجت نہیں؟

دلیل نمبر 9۔ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے ایک مرد کو دیکھا کہ وہ نماز میں رکوع کو جاتے وقت اور رکوع سے اٹھتے وقت رفع یدین کر رہا ہے پس آپ نے اسے فرمایا ایسا نہ کر پس بے شک یہ ایسا کام ہے جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا پھر چھوڑ دیا۔

(عمدۃ القاری، ج۳، ص۳۸۰)

**اعتراض:** علامہ عینی حنفی نے اس روایت کی کوئی صحیح سند تو کیا ضعیف سند بھی ذکر نہیں کی۔۔۔۔ چیلنج کرتے ہیں کہ وہ اس روایت کی صرف ایک سند صحیح پیش کردیں تو ہم انہیں پچاس ہزار روپے نقد انعام دیں گے۔

**جواب:** چیلنج پر چیلنج ابن بشیر صاحب ذرا ارشاد فرمادیں کہ تعلیقات قابل حجت ہیں یا نہیں؟ اگر نہیں تو بخاری میں تعلیقات کی بھرمار کو کدھر کرو گے اگر وہاں حجت ہیں اور یہاں نہیں تو کسی ایک صحیح صریح مرفوع حدیث کا حوالہ پیش کریں اور عدم حجت کے بارے میں بھی اور پچاس کی بجائے ایک لاکھ روپیہ نقد انعام وصول کریں۔

دلیل نمبر 10 :۔ حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز کی ابتداء میں رفع یدین فرماتے پھر رفع یدین نہ فرماتے یہاں تک کہ نماز سے فارغ ہو جاتے۔ (المدونۃ الکبریٰ، ج۱، ص۱۰۸)

## تلك عشرة كاملة

قارئین کرام رفع الیدین کا مسئلہ مختلف فیہ ہے آئیے ہم صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے اس کے بارے میں دریافت کرتے ہیں۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جب تک نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رفع یدین کرتے رہے ہم بھی کرتے رہے جب آپ نے ترک کر دیا ہم نے بھی ترک کر دیا۔

(شرح سفر سعادت، ص۲۶)

### کتنی دل لگتی بات کہی۔!

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:۔

"قد افلح المومنون الذين هم في صلوتهم خاشعون"

قال ابن عباس الذين لا يرفعون ايدهم في صلوتهم (تفسیر ابن عباس، ص۲۲۳)

"کامیاب ہو گئے وہ مومن جو اپنی نمازوں میں خشوع کرتے ہیں۔"

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں یعنی جو اپنی نمازوں کے اندر رفع یدین نہیں کرتے اب دیکھنا یہ ہے کہ بعد والوں نے رفع یدین ترک کر دیا یا نہیں؟

محدث ابوبکر بن عیاش (۱۰۰ھ پیدائش۔۔۔۱۹۳ھ وفات) فرماتے ہیں کہ میں نے (خیر القرون میں) کسی بھی دین میں سمجھ رکھنے والے کو کہیں بھی پہلی تکبیر کے بعد رفع الیدین کرتے نہیں دیکھا۔

(شرح معانی الآثار، ج۱، ص۱۳۲)

حضرت امام ترمذی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں اور اسی ترک رفع الیدین کے قائل تو بے شمار صحابۂ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور بے شمار تابعین ہیں اور تمام اہل کوفہ کا بھی مسلک یہی ہے۔

(ترمذی شریف، ج۱، ص۳۰)(تحفۃ الاحوذی، ص۲۰۹)

حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ جو مدینہ منورہ کے امام ہیں فرماتے ہیں کہ میں نے عمر بھر میں کسی کو نہیں پہچانا جو پہلی تکبیر کے بعد رفع یدین کرتا ہو۔

(المدونۃ الکبریٰ، ج۱، ص۷۱)

حضرت امام مالک رضی اللہ عنہ کی پیدائش ۹۳ھ میں ہوئی اور وفات ۱۷۶ھ میں ہوئی یہ خیر القرون کا دور ہے اور حضرت امام مالک مدینہ منورہ کے امام ہیں جہاں ہر ملک اور ہر جگہ کے لوگ روضۂ اقدس علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کی زیارت کیلئے آتے ہیں۔ لیکن حضرت امام مالک علیہ الرحمۃ کسی ایک شخص کو بھی نہیں پہچانتے جو رفع یدین والی نماز پڑھتا ہو۔ معلوم ہوا کہ خیر القرون میں رفع یدین کر کے نماز پڑھنے والا شخص عجائب گھر میں رکھنے کیلئے بھی نہ ملتا تھا اور رفع یدین کی تمام روایات اس پاک دور میں متروک العمل تھیں۔

**خلاصہ** : صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے عدم رفع یدین کی روایات کی ہیں۔

(۲) خلفاء راشدین اپنے اپنے عہد خلافت میں بغیر رفع یدین نماز پڑھاتے رہے۔

(۳) کسی ایک حدیث میں جو صحیح صریح مرفوع ہو میں دوام رفع الیدین کا ذکر موجود نہیں

(٤) تمام فقہاء اہل کوفہ اور اہل مدینہ کا ترک رفع یدین پر اجماع ہے۔

اسکے باوجود بھی جو سینہ زوری سے ان احادیث پر عمل کرے اور پھر بھی اپنے آپ کو اہلحدیث کہلوائے! کیا ان صحیح احادیث کے تارکین کو اہلحدیث کہلوانا اچھا ہے؟

اللہ رب العزت ہم سب کو اس پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

بجاه سيد المرسلين صلى الله عليه وسلم

### مولوی ابوالحسنین بن بشیر کے دوام رفع یدین کے دلائل پر تبصرہ:۔

دلیل نمبر 1 :۔ حدیث مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ۔

حدیث نقل کرنے کے بعد رقمطراز ہیں یہ صحیح حدیث اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیشہ رفع یدین کیا۔

**جواب:** ابن بشیر حدیث سے ہمیشہ کا لفظ دکھادیں تو پچاس ہزار روپے نقد وصول کریں ورنہ کچھ تو شرم کریں کیا حضور علیہ السلام کی طرف جھوٹ منسوب کرنے والے اپنے آپ کو اہلحدیث کہلواتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تو اسے جہنمی فرمایا ہے۔

**جواب تحقیقی:** حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ سے مروی یہ روایت صحیحین میں پوری

نہیں ہوئی کیونکہ پوری روایت میں سجدوں کے درمیان بھی رفع یدین کا ذکر ہے چنانچہ امام نسائی
الرحمۃ اپنی سنن میں باب باندھتے ہیں، "باب رفع الیدین للسجود" اس باب کے تحت
ث نقل فرماتے ہیں کہ حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم
اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ نماز میں رفع الیدین فرماتے تھے نماز کے شروع میں اور جب رکوع
تے اور جب رکوع سے سر اٹھاتے اور جب سجدوں سے سر اٹھاتے اپنے کانوں کی لوؤں تک۔

(نسائی شریف، ج ا، ص ۱۶۵)

یاد رہے کہ حضرت امام نسائی علیہ الرحمۃ نے مذکورہ بالا حدیث کو تین سندوں کے ساتھ ذکر کیا
۔اور حضرت امام احمد علیہ الرحمۃ نے بھی اسے تین سندوں سے ذکر کیا

(مسند احمد، ج ۳، ص ۴۳۶۔۴۳۷)

اور حضرت امام ابو عوانہ علیہ الرحمۃ اپنی صحیح میں اس حدیث شریف کو لاتے ہیں

(صحیح ابو عوانہ، ج ۲، ص ۹۵)

حافظ ابن حجر علیہ الرحمۃ مذکورہ بالا روایت کے بارے میں رقمطراز ہیں "اور بہت زیادہ صحیح
یت جس پر میں مطلع ہوا ہوں وہ روایت ہے جس میں سجدوں میں بھی رفع الیدین کا ذکر ہے"

(فتح الباری، ج ۲، ص ۱۷۷)

اب اسکے باوجود بھی ابن بشیر اس حدیث شریف کو ضعیف کہیں تو یہ انکی سینہ زوری اور حقائق
انحراف ہے جیسا کہ انہوں نے اپنے کتابچے کے ص ۱۱ پر لکھا۔

سجدوں کے درمیان رفع یدین والی مزید احادیث کیلئے ملاحظہ ہوں:۔

اؤد، ج ا، ص ۳۷ ۔دار قطنی، ج ا، ص ۱۰۸۔ابن ماجہ، ص ۶۲۔مسند احمد، ج ۳، ص ۳۱۰۔ابو داؤد، ج
ص ۴۷۔مجمع الزوائد، ج ۲، ص ۱۰۲۔

اب آخر میں اپنے فتاوٰی کو بھی ایک نظر دیکھ لیں تاکہ حق واضح ہو جائے۔

"سجدوں کے وقت رفع یدین بلا شک صحیح ہے" (فتاوٰی علمائے حدیث، ج ۴، ص ۳۰۶)

"اور جو شخص اس کی مخالفت کرے وہ معاند حق ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں جو رسول سے کنا
منین کے راستے سے ہٹا ہم اسکو جہنم میں ڈال دیں گے۔"

(فتاوٰی علمائے حدیث، ج ۴، ص ۳۰۶)

اب بتائیں کہ آپ کے علمائے حدیث نے بھی سجدوں کے وقت رفع الیدین کو بلا شک صحیح
کہا ہے ایک چیز پایہ ثبوت کو پہنچ گئی پھر عمل کیوں نہیں کرتے۔
افتومنون ببعض الکتاب وتکفرون ببعض.!

**جواب نمبر 2:** حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ سے مروی کسی ایک حدیث میں بھی دو رکعتوں سے کھڑے ہوتے ہوئے رفع الیدین کا ذکر نہیں تو پھر وہابی جب دو رکعتیں پڑھ کر کھڑے ہونے پر رفع الیدین کرتے ہیں اسے چھوڑ دیں۔

**جواب نمبر 3:** حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ سے مروی روایت میں کانوں تک رفع الیدین کا ذکر ہے لیکن وہابی تو کندھوں تک بڑی مشکل سے رفع یدین کرتے ہیں۔ ویسے بھی مذکورہ بالا حدیث سے دوام رفع الیدین کا اثبات نہیں ہو رہا جو کہ مطلوب ہے۔ صرف ایک حدیث پیش کر دیں!

**راویوں پر جرح کا جواب:** مولوی جی فیہ نصب بشیر کو بھی حافظ ابن حجر سے نقل کیا ہے اور ہم نے اس کا مفہوم بیان کر دیا ناصبیت کی طرف مائل ہیں تو اس میں کونسی خیانت ہے۔ رہا یہ سوال کہ صحیحین کے راویوں پر جرح نہیں کرنی چاہیے۔ تو جناب ذرا اپنے گریبان میں جھانکتے یہی کام تو آپکے بڑوں نے سرانجام دیا ہے اب آپ کا فرض بنتا ہے انکی قبروں پر جا کر شرم۔ شرم کی آوازیں کسو اور انہیں کوسو۔ موتو بغیضکم۔

مشتے از خروارے:۔ ملاحظہ ہوں آپکے پیشواؤں کے بیانات:۔

نواب وحید الزمان صاحب بخاری شریف کے ایک راوی پر جرح کرتے ہوتے لکھتے ہیں۔
"حضرت عثمان کو جو کچھ نقصان پہنچا وہ اسی کمبخت شریر النفس مروان کی بدولت خدا اسے سمجھے۔"

(لغات الحدیث، ج ۲، ص ۲۱۳)

حکیم فیض عالم بخاری شریف کے مرکزی راوی جلیل القدر تابعی اور حدیث کے مدون اول امام ابن شہاب زہری پر تنقید کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔ "ابن شہاب منافقین وکذابین کے دانستہ نہ سہی نادانستہ ہی سہی مستقل ایجنٹ تھے اکثر گمراہ کن خبیث اور مکذوبہ روایتیں انہیں کی طرف منسوب ہیں۔"

(صدیقہ کائنات، ص ۱۷)

مزید لکھتے ہیں "ابن شہاب کے متعلق یہ بھی منقول ہے کہ وہ ایسے لوگوں سے بھی بلا واسطہ روایت کرتا تھا جو انکی ولادت سے پہلے مر چکے تھے۔

مشہور شیعہ مئولف شیخ عباس قمی کہتا ہے ابن شہاب پہلے سنی تھا پھر شیعہ ہو گیا۔

(تتمۃ المنتہی، ص ۱۲۸)

عین الغزال فی اسماء الرجال میں بھی ابن شہاب کو شیعہ ہی کہا گیا ہے۔

(صدیقۂ کائنات، ص ۱۰۸)

ہاں۔ ! ابن بشیر اپنے بزرگوں کی تنقید کیسی لگی ذرا اسکا تصور کر کے شرم شرم کی صدا لگاؤ اور شرم
ں ڈوب کر اپنے مسلک کو بچانے کی کوشش کرو اور بخاری شریف کی ان سینکڑوں احادیث سے ہاتھ
و جنکی سند میں ابن شہاب موجود ہیں بالخصوص حضرت عبداللہ ابن عمرؓ کی رفع الیدین والی حدیث اور
رت عبادہ کی قرأت فاتحہ والی حدیث سے تو بالکل دستبردار ہو جاؤ کیونکہ ان احادیث کی سند میں بھی
ن شہاب موجود ہیں۔

الجھا ہے پاؤں یار کا زلف دراز میں
لو آپ اپنے دام میں صیاد آ گیا

مزید تسکین کیلئے ہم بخاری شریف پر ایک علمی جائزہ پیش کرتے ہیں تا کہ حق واضح ہو جائے
غلط فہمیوں کا ازالہ ہو جائے۔

# صحیح بخاری ایک تجزیہ

امام بخاری علیہ الرحمۃ اپنے تمام تر علمی اور فنی کمالات کے باوجود انسان اور بشر
ھے اس لئے صحیح بخاری کی تصنیف میں ان سے سہو نسیان اور تسامح کا واقعہ ہو جانا کوئی امر مستبعد نہیں ہے
ں کے برخلاف بعض وہ حضرات جو صحیح بخاری کو حرف آخر قرار دیتے ہیں ان کی رائے ہے کہ بخاری
ں مندرج ہر ہر حدیث صحیح ہے اور سند اور متن کے بیان میں ان سے کسی جگہ غلطی نہیں ہوئی۔ ہماری
ئے ان لوگوں سے بہر حال مختلف ہے۔ یہ صحیح ہے کہ صحیح بخاری میں دیگر تمام کتب حدیث کی بہ نسبت
ب سے زیادہ صحیح احادیث ہیں لیکن یہ صحیح نہیں ہے کہ اس میں مندرج کوئی حدیث بھی ضعیف نہیں ہے
صحیح بخاری میں ایسے راویوں کی تعداد کافی زیادہ ہے جو جہمی، قدری، رافضی یا مرجیۂ عقائد
حامل تھے اس کے ساتھ ساتھ اس میں ایسے راوی بھی ہیں جو منکر الحدیث واہی اور وہمی تھے۔ چنانچہ
تمام کی تفصیل حافظ ابن حجر عسقلانی نے ہدی الساری مقدمہ فتح الباری میں مہیا کی ہے لیکن ان کے
رح اور مطعون راویوں کے بارے میں یہ کہہ دیا جاتا ہے کہ ان راویوں پر جرح دوسرے لوگوں نے
ہے امام بخاری علیہ الرحمۃ کے نزدیک ان لوگوں پر جرح ثابت نہیں ہو سکی اس لئے انہوں نے ان

کی احادیث کو اپنی صحیح میں وارد کیا ہے۔
یہ عذر اپنی جگہ صحیح ہے۔ (اگرچہ یہ لوگ دوسروں کے حق میں یہ جواب تسلیم نہیں کرتے) لیکن اب اس بات کو کیا کیا جائے کہ امام بخاری علیہ الرحمۃ نے جن راویوں پر خود دوسری کتابوں میں جرح کی ہے۔ صحیح بخاری میں ان سے بھی روایات لے آئے ہیں اس قسم کے متعدد شواہد موجود ہیں ہم ان میں سے آپ کے سامنے چند مثالیں پیش کرتے ہیں:۔

باب الاستنجا بالماء کے تحت امام بخاری نے ایک روایت اس سند کے ساتھ ذکر کی ہے:۔
حدثنا ابو سعید هشام بن عبدالملک قال حدثنا شعبة عن ابی معاذ واسمه عطا بن ابی میمونه قال سمعت انس بن مالک یقول کان النبی صلی الله علیه وسلم اذا خرج الحاجته الحدیث۔

(محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری، ج ۱، ص ۲۰)

اس حدیث کی سند میں ایک راوی ہے عطا بن ابی میمونہ اس کے بارے میں امام بخاری علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔ عطا بن ابی میمونه ابو معاذ مولی انس، و قال یزید بن هارون مولی عمران بن حصین و کان یری القدر۔ یعنی یہ شخص عقائد قدریہ کا حامل تھا۔

(محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، کتاب الضعفاء الصغیر، ص ۲۷۱)

اسی طرح انہوں نے کتاب المغازی میں ایک حدیث ذکر کی ہے۔ حدثنی عباس والوحید قال حدثنا عبدالواحد عن ایوب بن عائذ قال حدثنا قیس بن مسلم قال سمعت طارق بن شهاب یقول حدثنی ابو موسیٰ الاشعری قال بعثنی رسول الله صلی الله علیه وسلم الحدیث۔

(محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری، ج ۲، ص ۶۲۳)

اس حدیث میں ایک راوی ہے ایوب بن عائذ اس کو بھی انہوں نے کتاب الضعفاء میں درج کیا ہے اور فرماتے ہیں۔ ایوب بن عائذ الطائی کان یری الارجا۔ (یہ شخص مرجیۂ عقائد کا حامل تھا) (محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، کتاب الضعفاء الصغیر، ص ۲۵۳)

حافظ ذہبی ایوب بن عائذ کے ترجمہ میں لکھتے ہیں:۔

وکان من المرجئة قال البخاری ترکوه فی الضعفاء لارجائه والعجب من البخاری یغمزه وقد احتج به.

(کتاب الضعفاء الصغیر، ص ۲۵۹)

امام بخاری نے ایوب بن عائذ کو مرجئہ قرار دیکر اس کا ضعفاء میں شمار کیا ہے اور حیرت ہے کہ اس کو ضعیف قرار دے کر پھر اس سے استدلال کرتے ہیں۔

اسماعیل بن ابان کوئی ایک راوی ہے اس کے بارے میں امام بخاری فرماتے ہیں:۔

اسماعیل بن ابان عن هشام بن عروة متروک الحدیث کنیة ابو اسحاق کوفی.

(حافظ ابن حجر عسقلانی، ھدی الساری، ج ۲، ص ۱۵۱)

اسماعیل بن ابان جو ہشام بن عروہ سے روایت کرتا ہے متروک الحدیث ہے۔

اس متروک الحدیث راوی سے امام بخاری علیہ الرحمۃ نے اپنی صحیح میں متعدد احادیث
یت کی ہیں۔ چنانچہ حافظ ابن حجر عسقلانی فرماتے ہیں۔ اسماعیل بن ابان الوراق الکوفی
د شیوخ البخاری ولم یکثر عنه۔ (اسماعیل بن ابان امام بخاری کے استاذ ہیں اور امام بخاری
ان سے بہت زیادہ احادیث روایت نہیں کی ہیں)۔

(محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، کتاب الضعفاء الصغیر، ص ۲۷۲)

ان کے علاوہ زبیر بن محمد التیمی، سعید بن عروہ، عبداللہ بن ابی لبید، عبدالملک بن امین،
الوارث بن سعید، عطا بن السائب بن یزید، شمس بن منہال یہ تمام ضعیف راوی ہیں اور کتاب
فاء میں امام بخاری علیہ الرحمۃ نے ان کے ضعف کی تصریح کی ہے اس کے باوجود صحیح بخاری میں
وگوں کی روایات کو درج کیا ہے۔

## بیان سند میں تسامح

ضعیف لوگوں سے روایت کے علاوہ بھی امام بخاری علیہ الرحمۃ سے سند میں راویوں کے نام
سلسلے میں بھی خطا واقع ہو جاتی ہے۔ چنانچہ امام بخاری علیہ الرحمۃ نے اذا اقیمت الصلوٰۃ فلا
ۃ الا المکتوبہ کے تحت ایک حدیث اس سند کے ساتھ وارد کی ہے۔



حدثنا عبدالعزیز بن عبداللہ قال حدثنا ابراهیم بن سعد عن ابیه عن حفص بن عاصم عن عبدالله بن مالک بن بحینه قال .

(امام محمد بن اسماعیل البخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری، ج ۱، ص ۹۱)

اس سند کے بیان میں امام بخاری سے دو غلطیاں واقع ہوئی ہیں، ایک تو یہ کہ بحینہ عبداللہ کی والدہ کا نام ہے نہ کہ مالک کی۔ اور امام بخاری نے اس کو مالک کی والدہ قرار دیا ہے، دوسری یہ کہ آگے چل کر فرماتے ہیں۔ سمعت رجلاً من الازد یقال له مالک بن بحینه ان رسول الله صلی الله علیه وسلم رای رجلا الحدیث. اس حدیث کو انہوں نے مالک سے روایت کیا ہے۔ حالانکہ یہ حدیث مالک کے بیٹے عبداللہ بن مالک سے مروی ہے۔ مالک تو مشرف بہ اسلام بھی نہیں ہوئے تھے۔ مسلم، نسائی اور ابن ماجہ نے بھی اس سند کو بیان کیا ہے لیکن ان کی سند میں یہ غلطیاں نہیں ہیں۔

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:۔

الوهم فیه موضعین احد هما ان بحینه والدة عبد الله لا مالک و ثانیهما ان الصحبة والروایة لعبد الله لا لمالک

اس روایت میں دو جگہ وہم ہے اول یہ کہ بحینہ عبداللہ کی والدہ ہے نہ کہ مالک کی ثانی یہ کہ صحابی اور راوی عبداللہ ہیں نہ کہ مالک۔

(فتح الباری، ص ۲۹)

## متن حدیث میں تسامح

سند حدیث کے علاوہ نفس حدیث کے متن میں بھی امام بخاری علیہ الرحمۃ سے کافی تسامح واقع ہوئے۔ سطور ذیل میں ان میں سے بعض غلطیوں کا ذکر کیا جاتا ہے:۔

(۱) کتاب الزکوٰۃ میں امام بخاری علیہ الرحمۃ نے ایک حدیث وارد کی ہے۔

عن عائشة ان بعض ازواج النبی صلی الله علیه و سلم قلن للنبی صلی الله علیه و سلم اینا اسرع بک لحوقا قال اطولکن یدا فاخذو اقصبته یذرعو نها فکانت سودة اطولهن یدا فعلمنا بعد انما کانت طول یدها الصدقه و کانت اسرعنا لحوقا به صلی الله علیه و سلم و کانت تحب الصدقه.

(محمد بن اسماعیل بخاری، متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری، ج ۱، ص ۱۹۱)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بعض ازواج نے آپ سے عرض کیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم آپ کی ازواج میں سے کون سب سے پہلے آپ کے ساتھ واصل ہوگی فرمایا جس کے ہاتھ لمبے ہوں گے یہ سن کر سب اپنے اپنے ہاتھ ماپنے لگیں اور ان میں لمبے ہاتھ سودہ کے تھے۔ اور بعد میں ہم کو معلوم ہوا کہ لمبے ہاتھوں کی لمبائی سے صدقہ مراد ہے اور سودہ کا سب سے پہلے انتقال ہوا اور وہ صدقہ سے محبت رکھتی تھیں۔

اس حدیث کے جملہ کانت اسرعنا لحوقا به میں کانت کی ضمیر سودہ رضی اللہ عنہا کی
راجع ہے۔ جس کا مفاد یہی ہے کہ آپ کے بعد ازواج میں سب سے پہلے سودہ رضی اللہ عنہا کا
ہوا اور یہ بات تمام اصحاب سیر اور ارباب تاریخ کی شہادت سے قطعاً باطل ہے کیونکہ آپ کے
سب سے پہلے حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کا ۲۰ھ میں وصال ہوا اور حضرت سودہ رضی اللہ
کا وصال تو اس کے بہت بعد ۵۴ھ میں ہوا ہے۔

(علامہ بدرالدین عینی، متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری، ج ۸، ص ۲۸۲)

اس حدیث میں راوی سے زینب کا لفظ چھوٹ گیا ہے عبارت یوں ہونی چاہیے تھی۔
انت زینب اسرع لحوقا به صحیح مسلم میں یہ جملہ اس طرح ہے و کانت زینب اطول یدا
ا کانت تعمل و تتصدق. بہرحال یہ امام بخاری علیہ الرحمۃ کا کام تھا کہ وہ اس راوی کی
کو اپنی صحیح میں درج کرتے جس کی روایت میں یہ تاریخی غلطی نہیں ہوئی جیسا کہ امام مسلم نے کیا
حافظ ابن حجر عسقلانی نے بھی ایک طویل بحث کے بعد یہ فیصلہ کیا ہے کہ اس روایت میں ابوعوانہ
ہوا ہے۔



(فتح الباری، ج ۳، ص ۳۰)

(۲) باب احداد المراة علی غیر زوجها کے تحت امام بخاری علیہ الرحمۃ نے یہ حدیث وارد کی ہے

عن زینب بنت ابی سلمته قالت لما جاء نعی ابی سفیان من الشام دعت ام حبیبه بصفرة فی یوم الثالث فمسحت عارضیها و ذراعیها الحدیث (محمد بن اسماعیل البخاری، متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری، ج ۲، ص ۱۷۰)

زینب رضی اللہ عنہا بنت سلمہ کا بیان ہے کہ جب شام سے حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی موت کی خبر آئی تو حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا نے تین دن کے بعد سوگ ختم کردیا۔

اس حدیث میں امام بخاری علیہ الرحمۃ نے یہ بیان کیا ہے کہ ابوسفیان کی وفات کی اطلاع شام سے آئی تھی، حالانکہ یہ بات تاریخی طور پر قطعاً غلط ہے کیونکہ باتفاق مورخین ابوسفیان کا انتقال مدینہ منورہ میں ہوا تھا۔ چنانچہ حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:۔

و فی قوله من الشام نظر لان ابا سفیان مات بالمدینته بلا خلاف بین اهل العلم بالاخبار و الجمهور علی انه مات اثنتین و ثلاثین و قبل سنته ثلاث ولد فی شیی من طرق هذا الحدیث تقییده بذالک الافی روایته سفیان بن عیینه هذه و اظنها وهما (حافظ ابن حجر عسقلانی، متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری، ج ۳، ص ۳۸۸)

اس روایت میں شام کے لفظ پر اعتراض ہے کیونکہ مورخین میں سے کسی کا اس بات پر اختلاف نہیں ہے کہ ابوسفیان کا انتقال مدینہ میں ۳۲ھ یا ۳۳ھ میں ہوا تھا۔ اور اس واقعہ میں شام کی قید میں نے سفیان بن عیینہ کی روایت کے سوا اور کہیں نہیں دیکھی اور میرا گمان یہ ہے کہ یہ راوی کا وہم ہے۔

اس تفصیل سے معلوم ہوتا ہے کہ اس روایت کو درج کرنے میں امام بخاری علیہ الرحمۃ نے کامل غور و خوض اور تحقیق و تتبع سے کام نہیں لیا۔

(۳) فصل من شهدا بدر اور غزوة الرجیع میں امام بخاری علیہ الرحمۃ نے ایک طویل حدیث میں فرمایا، و قتل خبیب هو قتل الحارث بن عامر بن نوفل یوم بدر. یعنی خبیب نے

…ک بدر میں حارث بن عامر کو قتل کیا تھا اس جگہ بھی امام بخاری علیہ الرحمۃ نے سخت مغالطہ کھایا ہے …یونکہ خبیب نام کے دو شخص ہیں خبیب بن عدی اور خبیب بن اساف اور تمام تر اہل مغازی کا اتفاق …ہے کہ جس شخص نے جنگ بدر میں حارث بن عامر کو قتل کیا تھا وہ خبیب بن اساف ہیں اور امام بخاری …یہ الرحمۃ نے حدیث میں جس خبیب کا واقعہ ذکر کیا ہے جن کو مشرکین نے گرفتار کر کے مکہ میں سولی …ے دی تھی وہ خبیب بن عدی تھے۔ اور خبیب بن عدی نہ تو غزوہ بدر میں شریک ہوئے نہ انہوں نے …حارث کو قتل کیا لہٰذا ان کے بارے میں امام بخاری علیہ الرحمۃ کا یہ کہنا صحیح نہیں ہے کہ خبیب نے حارث کو …ل کیا تھا۔ چنانچہ حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:۔

ان اهل المغازی لم یذکر احد منهم ان خبیب بن عدی شهد بدرا ولا قتل الحارث بن عامر و انما ذکروا ان الذی قتل الحارث بن عامر ببدر خبیب بن اساف و هو خبیب بن عدی و هو خزرجی ،و خبیب بن عدی اوسی.
(حافظ ابن حجر عسقلانی ،متوفی ۸۵۶ھ، فتح الباری، ج ۸، ص ۳۸۴)

اہل مغازی میں سے کسی نے یہ ذکر نہیں کیا کہ خبیب بن عدی جنگ بدر میں حاضر ہوئے اور نہ ہی انہوں نے حارث کو قتل کیا تھا۔ انہوں نے یہ ذکر کیا ہے کہ جس شخص نے حارث کو قتل کیا وہ خبیب بن اساف تھے اور اس واقعہ میں جس کا ذکر ہے وہ خبیب بن عدی ہیں اور خبیب بن عدی قبیلہ اوس کے ہیں اور خبیب بن اساف قبیلہ خزرج کے۔

یہی اعتراض علامہ بدرالدین عینی نے بھی عمدۃ القاری شرح بخاری ج ۱ ص ۱۰۰ پر ذکر کیا

…باب مناقب عثمان میں امام بخاری علیہ الرحمۃ نے ایک حدیث وارد کی ہے جس میں ذکر ہے:۔

ثم دعا علیا فامره ان یجلده فجلده ثمانین.
(محمد بن اسماعیل بخاری، متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری، ج ۱، ص ۵۲۲)

پھر حضرت عثمان نے حضرت علی کو بلا کر کوڑے لگانے کا حکم دیا تو انہوں نے اس کو اسی کوڑے لگائے۔

امام بخاری علیہ الرحمۃ نے اس روایت میں اسی کوڑے مارنے کا ذکر کیا ہے لیکن صحیح بات یہ …حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے چالیس کوڑے مارے تھے چنانچہ حافظ ابن حجر فرماتے ہیں:۔



فی روایة معمر فجلد الولید اربعین جلدة و هذه الروایة اصح من روایة یونس والوهم فیه من الراوی. (حافظ ابن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری، ج ۸، ص ۵۷)

معمر کی روایت میں ہے کہ ولید کو چالیس کوڑے لگائے گئے اور صحیح تر روایت یہی ہے اور اس روایت میں راوی کو وہم لاحق ہوا ہے۔

حافظ بدرالدین عینی بھی یہی فرماتے ہیں۔ (عمدۃ القاری، ج ۱۶، ص ۲۰۲)

(۵) باب ماذکر فی الاسواق کے تحت امام بخاری علیہ الرحمۃ نے مذکورہ ذیل حدیث وارد کی ہے۔

عن ابی هریره الدوسی قال خرج النبی صلی الله علیه و سلم فی طائفة النهار لا یکلمنی ولا اکلمه حتی اتی سوق بنی قینقاع فجلس بفناء بیت فاطمة الحدیث (امام محمد بن اسماعیل بخاری، متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری، ج ۱، ص ۲۸۵) (بعد میں اجماع صحابہ شراب کی حد ۸۰ کوڑے مقرر کی گئی، سعیدی)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور ﷺ دن کے وقت باہر نکلتے ہیں اور آپ دونوں خاموش تھے یہاں تک کہ آپ بنو قینقاع کے بازار میں آئے اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے گھر صحن میں جا کر بیٹھ گئے۔

اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا گھر بنی قینقاع کے بازار میں تھا۔ حالانکہ فی الواقع ایسا نہیں تھا بلکہ ان کا مکان حضور ﷺ کی ازواج مطہرات کے مکانوں کے درمیان تھا۔ ناقل کو اس روایت میں وہم ہوا ہے۔ صحیح مسلم کی روایت میں یہ وہم نہیں ہے اس میں اس طرح ہے۔ حتی جاء سوق بنی قینقاع ثم انصرف حتی اتی فناء فاطمة یعنی حضور ﷺ بنو قینقاع کے بازار تشریف لائے پھر واپس تشریف لے گئے حتی کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے صحن میں داخل ہوئے چنانچہ حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں!

قال الداؤدی سقط بعض الحدیث عن الناقل او ادخل حدیثا فی حدیث لان بیت فاطمة لیس فی سوق بنی قینقاع انتھی وما ذکرہ اولاً احتمالا ھو الواقع.
(فتح الباری، ج۵،ص۲۲۴)

داؤدی نے کہا کہ ناقل سے حدیث کے بعض الفاظ ساقط ہو گئے یا اس نے ایک حدیث کو دوسری میں داخل کر دیا کیونکہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا مکان بنو قینقاع کے بازار میں نہیں تھا علامہ ابن حجر فرماتے ہیں کہ داؤدی نے جو پہلا احتمال ذکر کیا ہے (یعنی ناقل سے بعض الفاظ ساقط ہو گئے ہیں) اصل میں وہی واقعہ ہے۔

تفصیل کے لئے عمدۃ القاری، ج۱۱،ص۲۳۹ ملاحظہ فرمائیں۔

## استنباط مسائل میں تسامح

شروع میں ہم نے ذکر کیا تھا کہ اس کتاب کی تدوین سے امام بخاری علیہ الرحمۃ کا مقصد
احادیث کو جمع کرنا نہیں ہے بلکہ تراجم ابواب پر استدلال کرنا بھی ان کے مقصد میں شامل ہے
ری تقاضہ سے مسائل سے استنباط میں بھی امام بخاری سے غلطیاں واقع ہوئیں ہیں۔ہم یہاں پر
مثالیں پیش کر کے ان کی نشاندہی کر دیتے ہیں۔

ام بخاری نے تقض الحائض المناسک کلھا الا الطواف کے عنوان سے ایک باب
یا ہے اور اس کے تحت تعلیقاً یہ حدیث لائے ہیں۔

کان النبی صلی اللہ علیہ و سلم یذکر اللہ علی کل احیانہ.
(امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ صحیح بخاری، ج۱،ص۴۴)

حضور ﷺ ہر حال میں اللہ کا ذکر کرتے تھے۔

حدیث کے لانے سے امام بخاری علیہ الرحمۃ کا مقصد یہ ہے کہ جنبی شخص اور حائضہ عورت قرآن
م کی تلاوت کر سکتے ہیں، حالانکہ یہ بات شرعاً ممنوع ہے چنانچہ علامہ عینی لکھتے ہیں:۔



اراد البخاری باير اء ھذا و بما ذکرہ فی ھذا الباب الاستدال علی جواز قراءۃ الجنب و الحائض لان الذکر اعم من ان یکون بالقرآن او بغیرہ.
(حافظ بدرالدین عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری، ج۳،ص۲۷۴)

اس حدیث کو لانے سے امام بخاری کا مقصد یہ ہے کہ جنبی شخص اور حائضہ عورت قرآن مجید کی تلاوت کر سکتے ہیں کیونکہ ذکر عام ہے اور قرآن اور غیر قرآن دونوں کو شامل ہے۔

ان مرادہ الاستدال علی جواز قرأۃ الحائض و الجنب.
(حافظ ابن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری، ج۱،ص۳۲۳)

اس حدیث سے امام بخاری کی مراد حائض اور جنبی کی قرأت قرآن پر استدلال ہے۔

(۲) اذا شرب الکلب فی الاناء۔ اس عنوان کے تحت امام بخاری علیہ الرحمۃ نے متعدد احادیث ذکر کی ہیں ایک حدیث یہ ہے۔

عن النبی صلی اللہ علیہ و سلم ان رجلاء رای کلبا یاکل الثری من العطش فاخذ الرجل خفه فجعل یغرف له به حتی ارواہ فشکر اللہ له فادخله اللہ الجنته
(امام محمد بن اسماعیل بخاری المتوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری، ج۱،ص۲۹)

حضور ﷺ نے بیان فرمایا کہ ایک شخص نے دیکھا کہ ایک باؤلا کتا کیچڑ چاٹ رہا ہے اس نے اپنے موزہ میں پانی بھر کر اس کو چلو سے پانی پلایا۔

اس حدیث میں امام بخاری علیہ الرحمۃ نے ثابت کیا ہے کہ کتے کا جوٹھا پاک ہے چنانچہ حافظ ابن حجر لکھتے ہیں:۔

استدل به المصنف علی طھارۃ سئور الکلب.
(حافظ ابن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری، ج۱،ص۲۸۹)

مصنف نے اس حدیث سے کتے کے جوٹھے کی طہارت پر استدلال کیا ہے۔

اسی باب میں ایک اور حدیث ذکر کی ہے:۔

كانت الكلاب تبول و تقبل و تدبر فى المسجد فى زمان سول الله ﷺ فلم يكونوا يرشون من ذالك.
(امام محمد بن اسماعیل بخاری المتوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری، ج۱، ص۲۹)

عہد رسالت ﷺ میں کتے مسجد میں آجایا کرتے تھے اور بسا اوقات وہ مسجد میں پیشاب بھی کردیا کرتے تھے اور صحابہ اس پر پانی نہیں ڈالتے تھے۔

حافظ ابن حجر فرماتے ہیں یہ ابتدائی دور کی بات ہے جب مسجد میں دروازے نہ تھے اور بعد
ید کی تطہیر و تکریم کا حکم وارد ہوا اور مسجد میں دروازے لگائے گئے تاہم زمین پر اگر پیشاب کر
اور دھوپ سے وہ خشک ہوجائے تو زمین پاک ہوجاتی ہے اور ان کے نہ دھونے سے یہی ثابت
ہے کہ زمین کی پاکیزگی کے لئے دھونا ضروری نہیں ہے۔ زمین خشک ہونے سے بھی پاک ہوجاتی
ہ یہی احناف کا مذہب ہے۔ لیکن امام بخاری علیہ الرحمۃ نے اس حدیث سے کیا ثابت کیا اور کون
ی مسئلہ مستنبط کیا ہے۔ یہ حافظ بدرالدین عینی علیہ الرحمۃ سے سنیئے فرماتے ہیں:۔

احتج به البخاری علی طهارة بول الكلب. (حافظ بدرالدین عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری، ج۳، ص۴۴)

اس حدیث سے امام بخاری نے کتے کی طہارت پر استدلال کیا ہے۔

"ابوقلابہ پرلے درجے کے مدلس ہیں" اس پر جو کچھ آپ نے لغویات بکی ہیں ہم ان کی
ی التفات نہیں کرتے ہم حضرت امام ذہبی علیہ الرحمۃ کی عبارت قارئین کے سامنے رکھ کر دعوت
ـد یتے ہیں امام ذہبی علیہ الرحمۃ ابوقلابہ کے بارے میں رقمطراز ہیں:۔

"ثقه فی نفسه الا انه يدلس عمن لحقهم و عمن لم يلحقهم و كان له
ف يحدث منها و يدلس" یعنی ابوقلابہ فی نفسہ ثقہ ہے مگر وہ تدلیس کرتا ہے ان سے جو اس
عصر ہوں اور ان سے جو نہ ہوں اور اس کی ایک کتاب تھی جس سے حدیثیں بیان کرتا اور تدلیس
(میزان الاعتدال، ج۲، ص۴۲۶)

قارئین کرام! آپ نظر انصاف سے دیکھیں کہ حضرت امام ذہبی علیہ الرحمۃ تو لکھ رہے ہیں
وقلابہ مدلس تھے اور یہی بات ہم نے لکھ دی تو اس میں ہمارا کیا قصور ہے تدلیس کے بارے میں
عظام کے اقوال ملاحظہ ہوں:۔



رد رواية المدلس مطلقا وان بين السماع لأن التدليس نفسه جرح (تیسیر مصطلح الحدیث، ص۸۳) مدلس کی روایت کو مطلقا رد کردیا جائے۔ اور اگرچہ سماع ثابت ہوجائے کیونکہ تدلیس بذات خود ایک جرح ہے۔

حضرت ملا علی قاری علیہ رحمۃ الباری لکھتے ہیں:۔

من عرف بارتكاب التدليس ولو مرة صار مجروحا مردودا فى الروايه وان بين السماع واتى بصحيحه صريحه فى هذا الحديث او فى غيره من احاديثه. (شرح شرح نخبۃ الفکر، ص۴۲۰)

مزید دیکھئے (علوم الحدیث، ص۷۵۔ نقد الرجال، ص۶۴۲۔ المدلسین، ص۳۲۔ تیسیر علوم الحدیث للمبتدئین، ص۱۳۸۔ اتحاف ذوی الرسوخ بمن رمی بالتدلیس من الشیوخ، ص۱۵۔)

ابن بشیر! ان سب بزرگوں کو چھوڑ کر ہم آپ کی راگنی سنیں یا بزرگوں کی مانیں؟ پھر آپ کے بزرگ محدث مبارکپوری صاحب نے بھی ایسا ہی لکھا ہے۔

"قلت فى سنده عجلان وهو مدلس" (ابکار المنن، ص۳۲۹)

میں کہتا ہوں اس کی سند میں عجلان ہے اور وہ مدلس ہے

جب آپ کے محدث ایک حدیث کو مدلس کی تدلیس کی وجہ سے ترک کر رہے ہیں تو آپ ان پر کیوں طعن نہیں کرتے؟

وہ الزام ہمیں دیتے تھے قصور اپنا نکل آیا

ایک دوسری جگہ مبارکپوری صاحب لکھتے ہیں

"قلت فى تحسين اسناده نظر فان فيه محمد بن اسحاق وهو مدلس"
(ابکار المنن، ص۳۱۷)

پھر آپ نے لکھا کہ "صحیحین میں مدلس کی تدلیس کسی طرح بھی مضر نہیں"

جناب! یہ خود ساختہ قاعدہ کہاں سے نکال لائے جسے عقل تسلیم نہیں کرتی عجیب منطق ہے ایک شخص مسجد سے خارج جھوٹ بولے تو گناہ گار اور مسجد میں کچھ نہیں۔ دوسری کتب حدیث میں تدلیس مضر اور صحیحین میں نہیں اس خود ساختہ قاعدہ کی کوئی بنیاد بھی ہے یا نہیں؟

اگر ہے تو صرف ایک حوالہ کتاب و سنت سے دیدیں ورنہ کچھ تو شرم شرم کریں اپنے

اصولوں سے انحراف کیوں؟ رہی آپ کی جرح کا جواب تو ''نصر بن عاصم'' کے بارے میں امام
ؤد نے فرمایا: کان خارجیا نصر بن عاصم خارجی تھا ہم نے اسی کا ترجمہ پیش کر دیا۔ اور حافظ ابن
ھتے ہیں: کان علی رای الخوارج ثم ترکھا (تہذیب ج ۱۰ ص ۳۸۲) وہ خارجیوں کی
ے پر تھے پھر اسے ترک کر دیا۔

اب امام ابوداؤد فرماتے ہیں وہ خارجی تھا اور ابن حجر فرماتے ہیں وہ خارجیوں کی رائے پر تھا
جر نے ثم ترکھا فرمایا جبکہ امام ابوداؤد نے ایسا نہیں کیا اب ہم کس کی بات پر عمل کریں وجہ ترجیح
کریں صرف ایک حوالہ اپنے مسلمہ اصولوں سے دیدیں!

**تراض :** روایت ابوایوب سختیانی پر اعتراض کا جواب۔ اس کی روایت میں پہلی دفعہ رفع یدین کا
ذکر نہیں آپ پہلی رفع الیدین کو بھی ترک کر دیں گے؟

**ب :۔** پہلی دفعہ رفع الیدین کا مسئلہ تو مختلف فیہ ہے ہی نہیں، پھر پہلی رفع الیدین کرنے کیلئے قولی
ث ہے۔ (زیلعی، ج ۱ ص ۱۶۰، ص ۳۹۰، ص ۳۹۱)۔

کیا آپ دوسری رفع یدین کیلئے قولی حدیث پیش کر سکتے ہیں ؟

**ے کونی باھمت فرد جو میدان میں آئے** ؟ دیدہ باید

**تراض :۔** تو ہم اس حدیث پر عمل کرتے ہیں آپ بھی تو پہلی مرتبہ رفع الیدین کرتے ہیں اس
ث کا جو جواب آپ دیں گے وہی ہمارا جواب ہوگا۔ ''عدم ذکر نفی کی دلیل نہیں''؟

**اب :۔** السکوت فی معرض البیان بیان کی جگہ سکوت بیان ہوتا ہے۔ باقی آپ اس پر
ب وسنت سے دلیل دیں گے کہ عدم ذکر نفی کی دلیل نہیں یہ آپ کے ذمہ قیامت کا ادھار رہا، باقی رہا
ا استراحت کا مسئلہ ہو سکتا ہے آپ ضعیف ہوں یا بیمار اس لئے آپ نے کیا ہو، ورنہ بیشتر احادیث
جلسہ استراحت آپ ﷺ سے ثابت نہیں اور نہ ہی صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم سے ثابت
الا یہ کہ کوئی صحابی بیماری یا تکلیف کی وجہ سے کرتا ہو تو اسے صحت مند کے لئے تجویز کرنا بیوقوفی ہے۔
ا استراحت نہیں کرنا چاہئے (بخاری شریف، ج ۱ ص ۱۱۲، بخاری شریف ج ۲ ص ۹۸۶۔
وؤد شریف، ج ۱ ص ۱۰۷۔ ترمذی شریف، ج ۱ ص ۶۵۔ مسند احمد، ج ۵ ص ۳۴۳۔ معجم طبرانی کبیر
۹ ص ۲۶۶۔ بیہقی شریف، ج ۲ ص ۱۲۵۔ السنن الکبریٰ، ج ۲ ص ۱۲۵۔ مصنف ابن ابی شیبہ، ج
ں ۳۹۴۔ ص ۳۹۵) انہیں ملاحظہ کر کے اپنے قلب وجگر کو راحت بخشا اور بغض وعناد کی لگی آگ کو

بجھانا

**اعتــــــراض:** حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ سے مروی سجدوں رفع یدین والی حدیث
پر اعتراض ''یہ حدیث ضعیف ہے''۔

**جــواب:۔** حافظ ابن حجر رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں، بہت زیادہ صحیح روایت جس پر میں مطلع ہوا ہوں وہ
روایت ہے جو نسائی نے روایت کی ہے جس میں رفع الیدین فی السجود کا ذکر ہے۔
(فتح الباری، ج ۲ ص ۱۷۷)

اب بتائیں جناب کہ حافظ ابن حجر اس روایت کو صرف صحیح نہیں فرما رہے بلکہ بہت زیادہ صحیح
فرما رہے ہیں اور آپ ضعیف فرما رہے ہیں اور حوالہ بھی ذکر نہیں کیا ہے

ہائے لڑتے ہیں اور ساتھ میں تلوار بھی نہیں

اب ہم آپ کی بے سروپا بات کی طرف توجہ کریں یا حافظ ابن حجر کی بات پر کان دھریں ٹھنڈے دل
سے سوچ کر جواب دیں!

**دلیل نمبر ۲:۔** حدیث ابن عمر رضی اللہ عنھما۔

**جواب :۔** اس حدیث سے دوام ثابت نہیں ہو رہا جو کہ مطلوب ہے

**جواب نمبر ۲:** اس حدیث کے راوی حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنھما رفع یدین نہیں کرتے تھے
(شرح معانی الآثار، ج ۱ ص ۱۵۵، مصنف ابن ابی شیبہ، ج ۱ ص ۲۳۷، موطا امام محمد، ص ۹)

عمل الراوی بخلاف روایته الراویة یسقط العمل به عندنا.

راوی کا اپنی روایت کے خلاف عمل کرنا یا اسکا موجب ہوتا ہے کہ اس روایت پر عمل نہیں ہوگا یہی احناف
کا اصول ہے۔ (قواعد فی علوم الحدیث ص ۲۰۲)

باقی رہا ماضی استمراری کا بیان جسے آپ ہیشگی کیلئے استعمال فرمانا چاہتے ہیں تو جناب ماضی
استمراری کیساتھ مروی روایات کتب حدیث میں موجود ہیں لیکن کسی کام پر بھی آپ ﷺ کی مواظبت
ثابت نہیں کیجا سکتی ملاحظہ ہوں:۔

کان یصلی فی نعلیه. (بخاری شریف، ج ۱ ص ۵۶)

حضور علیہ السلام جوتے پہن کر نماز پڑھتے تھے تو جناب جوتے اتار کر نماز کیوں پڑھتے ہیں؟

اسی طرح:۔

کان یصلی وھو حامل امامۃ بنت العاص. (بخاری شریف، ج ا،ص ۷۴)

کان یباشر وھو صائم. (بخاری شریف، ج ا،ص ۲۵۸)

اسی طرح بخاری شریف، ج ا،ص ۴۱، ج ا،ص ۴۲، ج ۲،ص ۷۵۸، ج ۲،ص ۸۵ ۷۔ سنن
…، ج ا،ص ۲۰۔ ابوداؤد، ج ا،ص ۲۹۔ مشکوۃ شریف، ص ۴۹۔ مصنف ابن ابی شیبہ، ج ا،
…۹۔ ابن ماجہ، ص ۴۳۔ مسند احمد، ج ۳، ص ۹۹، ج ۳، ص ۱۱۱، ج ۳، ص ۱۶۶، ج ۳، ص ۲۲۵،
…۲۹۱۔ مسلم شریف، ج ا،ص ۳۷۸۔ مسند حمیدی، ج ۲،ص ۱۰۶۔

ان مذکورہ بالا کتب حدیث میں بھی ماضی استمراری کا صیغہ استعمال ہوا ہے اب ان احادیث کو …کسی عمل پر بھی مواظبت ثابت کردیں تب ہم آپ کی قوت استدلال کو مانیں گے۔ ہم نے …سلمہ اصول کتاب وسنت سے ہی دلیل پیش کردی ہے۔ اگر آپ مواظبت حدیث سے نہیں ثابت …تے تو تھوڑا سا شرم۔ شرم کریں۔

**…لنج کا جواب:** آپ مدعی ہیں دلیل آپکے ذمہ ہے کسی ایک حدیث سے ثابت کر …منکر سے دلیل مانگی جاتی ہے تو ہم ایک کی بجائے بیس احادیث صحیحہ صریحہ مرفوعہ پیش کریں گے …شد۔

ورنہ آپ ایک حدیث پیش کردیں بیس کی بجائے چالیس ہزار روپے نقد وصول کریں اور …رتے ہوئے ایوانوں کو بچائیں۔"

**…یث فما زالت تلک صلوٰتہ حتی لقی اللہ کا جواب:**

اہلحدیث علم کے یتیموں کے پاس دوام رفع الیدین پر صرف ایک حدیث ہے جسکے بارے …م نیموی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں یہ حدیث ضعیف بلکہ موضوع ہے

(آثار السنن)

مذکورہ بالا حدیث شریف کی سند میں ایک راوی عصمہ بن محمد انصاری ہے حضرت امام ذھبی …اللہ علیہ فرماتے ہیں "عصمۃ بن محمد قال ابوحاتم لیس بالقوی وقال یحیی کذاب یضع …یث وقال العقیلی حدث بالبواطیل عن الثقات وقال الدار قطنی متروک.

(میزان الاعتدال، ج ۳،ص ۶۸)

ترجمہ:۔ عصمہ بن محمد کے بارے میں امام ابوحاتم نے کہا وہ قوی نہیں امام یحیی نے کہا بہت جھوٹا ہے حدیثیں گھڑتا ہے اور امام عقیلی نے کہا ثقہ راویوں سے بے بنیاد حدیثیں روایت کرتا ہے اور امام دار قطنی نے کہا متروک ہے مذکورہ حدیث شریف کا ایک راوی عبد الرحمن بن قریش بن خزیمہ الھروی ہے''

تھمہ السلیمانی بوضع الاحادیث.

(میزان الاعتدال، ج ۳،ص ۵۸۲)

محدث سلیمانی نے اس پر حدیثیں گھڑنے کی تہمت لگائی۔

یہ تو ہم نے صرف دو کا حال بیان کیا باقیوں کی عدالت خود کتب اسماء الرجال میں ملاحظہ فرمالینا

قارئین کرام! آپ اندازہ لگائیں انکے علمی ذخیرے کا جس میں صرف ایک حدیث ہے دوام رفع الیدین پر اور وہ بھی موضوع۔ کیا موضوع حدیث پر عمل کرنے والے اہلحدیث کہلوانے کے مستحق ہیں؟

آگے خود ابن بشیر لکھتے ہیں اگر چہ یہ حدیث ہمارے نزدیک ضعیف ہے لیکن حنفی اصول کی رو سے حدیث ضعیف فائدے سے خالی نہیں۔ جناب ہمارے نزدیک یہ حدیث موضوع ہے جیسا کہ اوپر رواۃ کے حالات میں آئمہ نے ان پر وضع حدیث کی تہمت لگائی ہے ویسے آپ تو ہمیں اہل الرائے اور اپنے آپ کو اہلحدیث کہتے ہیں ہم تو ضعیف کو بھی نہیں چھوڑتے اور آپ صحیح حدیث کو بھی رد کردیتے ہیں جیسا کہ حدیث عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ جسے آپ کے امام العصر ناصر الدین البانی نے صحیح کہا ہے لیکن جناب نے رد کردیا تو آپ تارک الحدیث اور اہل ہواء ہوئے اور ہم عامل بالحدیث ٹھہرے صرف ایک حدیث صحیح ،صریح ،مرفوع جو دوام رفع الیدین پر دلالت کرے پیش کردیں اس کام کیلئے آپ کو ساری عمر کا وقت دیا جاتا ہے ہمت کر کے تلاش کریں لیکن ہمیں معلوم ہے فان لم تفعلو اولن تفعلوا.........!

**دلیل نمبر ۳:** حدیث عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما

**جواب:** اس حدیث شریف سے دوام رفع الیدین کا اثبات نہیں ہو رہا جو کہ مطلوب ہے رفع یدین کے ثبوت کا کوئی منکر نہیں، جھگڑا بقا اور عدم بقا کا ہے صرف ایک حدیث پیش کردیں!

**دلیل نمبر ۴:** حدیث عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما۔

**جواب:** اس روایت کے بارے امام عبد الوہاب عن عبید اللہ واقفہ موقوف روایت کیا اسی طرح

ت کیا لیث نے عن سعد وابن جریج عن نافع موقوف اور امام دار قطنی نے "علل" میں اسکے مرفوع
وقوف ہونیکا اختلاف ذکر کیا ہے حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے اس روایت کے موقوف و
ع ہونے میں اختلاف ہے جب کہ آپ سے مروی ایک حدیث مرفوع ہے اور صریح ہے عن مالک
الزهری عن سالم عن ابن عمران النبی ﷺ کان یرفع یدیه اذا افتتح الصلوة ثم
ود. (اخرج البیہقی فی خلافیات)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ رفع الیدین فرماتے
نماز شروع فرماتے، پھر ایسا نہیں کرتے تھے (یہ حدیث صحیح ہے کما فی التعلیق) پھر حضرت عبداللہ
عمر رضی اللہ عنہما کا عمل مبارک ہم پیچھے نقل کر آئے ہیں اتمام حجت کیلئے ایک اور حوالہ نقل کر دیتے ہیں
مجاهد صحبت ابن عمر عشر سنین فلم اراه رفع یدیه الا فی تکبیرة الافتتاح.
(بذل المجہود، ج ۲، ص ۸)

حضرت مجاہد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں دس سال حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ
رہا وہ تکبیر افتتاح کے علاوہ کہیں رفع الیدین نہ کرتے تھے۔

اب بتائیں ابن بشیر! اگر دوام ثابت ہے تو پھر ابن عمر تارک سنت خیر الانام ﷺ ہوئے اور
نماز کا تمہارے نزدیک نقصان رہا جن کے حوالہ سے آپ رفع یدین کا دوام ثابت کرنا چاہتے تھے
ان کے حوالہ سے عدم رفع ثابت ہو گیا۔

دل کے پھپھولے جل اٹھے سینے کے داغ سے — اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے

کتابچہ کے ص ۱۳ پر آپ کے اعتراض کا جواب:۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ بخاری شریف اور موطا امام مالک ایک طرح کی روایات ہیں
صرف اتنا ہے کہ اس میں رفع الیدین چار رکعت والی نماز میں پانچ مرتبہ بنتا ہے جبکہ بخاری شریف
روایت کی رو سے ۱۰ مرتبہ بنتا ہے پھر آپ بتائیں کیا امام بخاری علیہ الرحمۃ کے پاس پورا ذخیرہ
حدیث موجود تھا؟ دلیل دیں۔

پھر آپ نے امام مالک کے دوسرے شاگرد سے روایت کی ہے اسکی رو سے بھی ۹ مرتبہ رفع
یدین بنتا ہے پھر امام بخاری علیہ الرحمۃ کی روایت کے مطابق کیسے ہوا، اس میں ۱۰ مرتبہ رفع الیدین
ہے۔



عقل کے اندھے ذرا مریض عقل کا علاج کروائیں! علامہ ماردینی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ
علامہ قرطبی شرح مسلم میں فرماتے ہیں کہ ترک رفع الیدین امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا مشہور مذہب ہے
(الجوہر النقی، ج ۱، ص ۱۳۶)

**دلیل نمبر ۵:** امام ابو اسماعیل محمد بن اسماعیل کی روایت۔

**جواب:** اس روایت میں محمد بن اسماعیل متکلم فیہ ہے حضرت امام ابن ابی حاتم محمد بن اسماعیل سلمی کو
ضعیف قرار دیتے ہیں۔ (تذکرۃ الحفاظ، ج ۲، ص ۴۳۵) اور امام دار قطنی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ
امام ابن ابی حاتم کہتے ہیں کہ اس میں محدثین نے کلام کیا ہے (نیل الفرقدین، ص ۵۸) محمد بن فضل
سدوسی کا آخر عمر میں حافظہ متغیر ہو گیا تھا (تقریب، ۳۱۵) آپ نے لکھا کہ اس کے بعد کوئی حدیث
بیان نہیں کی لیکن حضرت امام ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس کا حافظہ اتنا متغیر ہو گیا تھا کہ جو
حدیث بیان کرتا تو اس کو خود علم نہ ہوتا کہ وہ کیا کہہ رہا ہے اس وجہ سے اس کی حدیث میں منکر باتیں آ
گئیں پس اس کی حدیث سے گریز کرنا ضروری ہے ایسی حدیث جو اس سے متاخرین نے روایت کی
ہو اور جب اس چیز کا علم نہ ہو سکے تو اس کی تمام احادیث متروک قرار دی جائیں گی اور اس کی کسی ایک
حدیث سے بھی حجت نہ پکڑی جائے گی۔ (تہذیب التہذیب، ج ۹، ص ۴۰۴)
قارئین کرام! غور فرمائیں کہ مقتدی بھی متکلم فیہ اور امام بھی، تو روایت کیوں کر درست ہو
سکتی ہے۔

**دلیل نمبر ۶:** حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث۔ (نصب الرایہ، ج ۱، ص ۱۹-۴۱۵)

**اعتراض:** مذکورہ بالا حدیث میں رفع الیدین عند الرکوع کا کوئی ذکر نہیں۔

**جواب:** میں قارئین سے التماس کرتا ہوں کہ ذرا توجہ سے اس حدیث کو پڑھیں ہم نے عربی متن
کیساتھ پوری نقل کر دی۔ **حل:** ہم نے جو روایت نصب الرایہ سے نقل کی تھی اس کی عربی عبارت
نقل کرتے ہیں تاکہ اس بے بنیاد جواب کا حل پیش ہو سکے۔

عن عبداللہ بن القاسم قال بینما الناس یصلون فی مسجد رسول اللہ ﷺ اذ خرج
علیهم عمر بن الخطاب فقال اقبلو اعلی بوجوهکم اصلی بکم صلوٰة رسول اللہ
ﷺ فقام مستقبل القبلة و رفع یدیه حتی یحاذی بهما منکبیه ثم کبر ثم رکع و کذا
لک حین رفع.

ایک دن لوگ رسول اللہ ﷺ کی مسجد میں نماز پڑھ رہے تھے تو حضرت عمر بن الخطاب رضی
تشریف لائے اور فرمایا میری طرف توجہ کرو میں تمہیں رسول اللہ ﷺ کی نماز پڑھاتا ہوں پس
عمر رضی اللہ عنہ قبلہ رو ہو کر کھڑے ہو گئے اور رفع الیدین کیا کندھوں کے برابر پھر تکبیر کہی پھر
کیا اور اسی طرح فرمایا جب رکوع سے سر اٹھایا یعنی رفع الیدین فرمایا۔

کرام! یہ روایت غیر واضح ہے ایک تو رفع الیدین عند الرکوع کا اس میں کوئی ذکر نہیں پھر دو رکعت
کر رفع یدین کرنے کا ذکر نہیں لہٰذا یہ حدیث غیر واضح ہے ہم نے حدیث مانگی تھی صحیح،
مرفوع تو ان تینوں شرائط کا پایا جانا ضروری ہے جبکہ اس میں صراحت نہیں ہے صرف ایک حدیث

**نمبر ۷:** حدیث حضرت ابو حمید ساعدی رضی اللہ عنہ۔

**:** اس کی سند میں عبدالحمید بن جعفر ضعیف ہے کان سفیان یضعفہ من اجل القدر
یحیی سعید یضعفہ.

حضرت سفیان اس کے قدری ہونے کی وجہ سے تضعیف فرماتے تھے حضرت یحییٰ بن
اسے ضعیف بتاتے ہیں اور حضرت امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ اپنی مشہور کتاب ''کتاب الضعفا''
فرماتے ہیں لیس بقوی اور جناب کے بزرگ نواب صدیق حسن لکھتے ہیں کہ امام نسائی کی جرح
علماء کے درمیان معتبر ہے (الحطہ فی ذکر الصحاح الستۃ، ص ۲۵۳)

اب تو کچھ شرم فرمالیں جناب کے نواب صاحب نے جب مہر ثبت کردی تو چپ ہو جائیں
کچھ کہنا ہے انہیں کہیں۔ اور حضرت امام ابی حاتم فرماتے ہیں لا یحتج به (میزان الاعتدال، ج
۲۱۵) اور جناب حجت پکڑ رہے ہیں۔ عدم ذکر نفی کی دلیل نہیں تو جناب اس کا حوالہ حدیث
سے دے سکتے ہیں؟ یا غیر معصوم امتیوں کے اقوال سے سرقہ کرتے ہیں۔

**نمبر ۲:** یہ حدیث منقطع ہے کیونکہ محمد بن عمرو کا سماع حضرت ابو قتادہ سے ثابت نہیں
ابو قتادہ کا وصال محمد بن عمرو بن عطا کی ولادت سے پہلے ہے تفصیل ملاحظہ فرمائیں۔

حضرت امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ''وفاۃ ابی قتادۃ قبل ذالک بدھر طویل
مع علی رضی اللہ عنہ'' (شرح معانی الآثار، ج ۱، ص ۱۷۹)

حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ کی وفات (محمد بن عمرو) کی ولادت سے پہلے ہے ان کی نماز
حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پڑھائی تھی۔

مذکورہ بالا بات صحیح سند کے ساتھ ثابت ہے حضرت امام بخاری اور حضرت امام مسلم رحمۃ اللہ
علیہما کے استاد گرامی حضرت امام ابن ابی شیبہ روایت فرماتے ہیں حدثنا عبداللہ بن نمیر و وکیع
قال حدثنا اسماعیل بن خالد عن موسیٰ بن عبداللہ بن زید قال صلی علی علیٰ ابن
قتادہ. (مصنف ابن ابی شیبہ، ج ۳، ص ۱۱۹) (بسند مذکور)

موسیٰ بن عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ پر نماز
(جنازہ) حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پڑھائی۔ صاحب مشکوٰۃ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں وقیل بل
مات فی خلافۃ علی بالکوفہ. (اکمال فی اسماء الرجال، ص ۶۱۲، ملحق بمشکوٰۃ)

اور کہا گیا ہے کہ بلکہ آپ کوفہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت میں فوت ہوئے۔ علامہ
ماردینی فرماتے'' اور امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ محمد بن عمرو نے حضرت ابو حمید ساعدی رضی
اللہ عنہ سے نہیں سنا اور نہ ہی حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ سے سنا ہے کیونکہ اس کی عمر میں اس کا احتمال ہی
نہیں ہے اس لئے کہ حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں فوت ہوئے اور
ان کی نماز جنازہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پڑھائی جیسا کہ ہیثم بن عدی اور ابن عبدالبر نے کہا ہے اور
یہی صحیح ہے اور ''کمال'' میں ہے اور کہا گیا ہے کہ وہ کوفہ میں ۳۸ھ کو فوت ہوئے اس لئے ابن حزم
(غیر مقلد) نے کہا شاید یہ عبدالحمید کا اس جگہ (اس طرح بیان کرنا) وہم ہے۔ (الجوہر النقی، ج ۲، ص ۶۹)

اور پھر دوسری جگہ فرماتے ہیں اور امام ابن القطعان رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس روایت کو
پیش کرنے والوں پر واجب ہے کہ وہ راوی کے اس قول کو ثابت کرے کہ ان دس صحابہ کرام رضوان اللہ
تعالیٰ علیہم میں ابو قتادہ رضی اللہ عنہ بھی موجود تھے کیونکہ حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ تو حضرت علی رضی
اللہ عنہ کے دور خلافت میں شہید ہوئے ہیں اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے آپ کی نماز جنازہ پڑھائی ہے
اور یہی صحیح ہے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ ۴۰ھ میں شہید ہوئے اور محمد بن عمرو نے یہ زمانہ نہیں پایا اور
بعض نے کہا ہے کہ حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ ۵۴ھ میں فوت ہوئے لیکن یہ قول صحیح نہیں ہے
(الجواہر النقی ج ۲ ص ۱۲۸)

علامہ وصی احمد محدث سورتی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں محمد بن عمرو بن عطا نے یہ حدیث حضرت
ابو حمید رضی اللہ عنہ سے نہیں سنی اور نہ ہی ان میں سے کسی ایک سے جنکا ذکر حضرت ابو حمید ساعدی رضی
اللہ عنہ کے ساتھ کیا ہے اور ان کے درمیان ایک آدمی مجہول ہے اور محمد بن عمرو نے اس حدیث میں ذکر

یا ہے کہ وہاں حضرت ابوقتادہ بھی موجود تھے حالانکہ اس کی عمر میں یہ احتمال نہیں ہو سکتا اس لئے کہ
ضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ اس سے کافی مدت پہلے شہید ہو چکے تھے کیونکہ آپ نے حضرت علی رضی اللہ
عنہ کے زمانہ میں انتقال فرمایا اور آپ پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے نماز جنازہ پڑھائی۔ (التعلیق الحسن، ص ۳۲۲)

اور مزید لکھتے ہیں اور کسی ایک نے بھی اس حدیث میں محمد بن عمرو کا سماع حضرت ابوحمید
ساعدی رضی اللہ عنہ سے بیان نہیں کیا سوائے عبدالحمید بن جعفر کے اور وہ بہت ہی ضعیف ہے مزید دیکھئے

(عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری، ج ۵، ص ۲۷۲)

**جواب نمبر ۳:** اس حدیث کی سند اور متن میں خاصا اضطراب ہے تفصیل کیلئے ملاحظہ ہوں
الجوہر النقی، ج ۲، ص ۷۰۔ التعلیق الحسن، ص ۳۲۲)

ہم نے کھول کر حق بیان کر دیا اس پر بلند بانگ دعوے کرنا غیر مقلدین کی ہٹ دھرمی ہے!

**دلیل نمبر ۸:** سیدنا علی رضی اللہ عنہ سے روایت۔

**جواب:** اس حدیث کی سند میں ایک راوی عبدالرحمٰن بن ابی الزناد واقع ہے جو کہ ضعیف ہے
حضرت امام نسائی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔ عبدالرحمن بن ابی الزناد ضعیف۔

(کتاب الضعفاء والمتروکین، ص ۲۹۶)

علامہ ماردینی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ابن ابی الزناد اور وہ عبدالرحمٰن بن ابی زناد ہے۔ امام احمد
بن حنبل علیہ الرحمۃ اور امام ابوحاتم نے فرمایا کہ یہ مضطرب الحدیث ہے اور امام احمد بن حنبل علیہ الرحمۃ
اور امام ابوحاتم نے یہ بھی فرمایا کہ یہ قابل احتجاج نہیں اور عمرو بن علی نے کہا کہ امام عبدالرحمٰن بن مھدی
نے اس کو کر دیا تھا اور پھر اس حدیث شریف میں سجدوں سے اٹھتے وقت رفع الیدین کرنے کی زیادت
ہے تو مخالفین پر لازم ہے کہ وہ بھی سجدوں میں رفع الیدین کیا کریں۔

(الجوہر النقی، ج ۲، ص ۷۳)

مزید اس راوی کے ضعف پر دیکھنا ہو تو دیکھئے (تہذیب التہذیب، ج ۶، ص ۱۵۷۔ میزان
الاعتدال، ج ۲، ص ۱۱۱)۔

حافظ ابن حجر علیہ الرحمۃ کے استاذ علامہ نورالدین ہیثمی فرماتے ہیں کہ جمہور نے اس کی
تضعیف کی ہے۔ (مجمع الزوائد، ج ۴، ص ۲۲۳)

حضرت امام مالک علیہ الرحمۃ بھی اسے ضعیف قرار دیتے تھے۔ (تذکرۃ الحفاظ، ج ۱، ص ۲۲۸)

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے استاد گرامی علی بن مدینی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہمارے
حضرات محدثین کے ہاں ضعیف ہے۔ (تاریخ بغداد، ج ۱۰، ص ۲۲۸)

یہ ہے اس روایت کا حال اور یہ حدیث ضعیف ٹھہری اور ہم نے صحیح حدیث طلب کی تھی یہ
ادھار قیامت تک آپ کے کندھوں پر رہے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ

**دلیل نمبر ۹:** حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کی روایت۔

**جواب:** اس حدیث کا دارومدار حماد بن سلمہ پر ہے جو آخر میں متغیر الحافظہ ہو گئے تھے اور غلطی خطاء کر
جاتے تھے غیر مقلد مولوی عبدالرحمٰن مبارکپوری نے تحقیق الکلام، ج ۱، ص ۱۰۲ پر اس کی تصریح کی ہے اور
حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ بلوغ المرام میں حماد بن سلمہ کی روایت کے بارے میں امام ابوداؤد سے
تضعیف نقل کرتے ہیں اور مولوی امیر یمانی غیر مقلد اس کی شرح میں محدثین کرام سے حماد بن سلمہ کی
روایت کے غیر محفوظ اور خطاء ہونے کے فتاویٰ نقل کرتے ہیں۔ (سبل السلام، ج ۱، ص ۷۷)

مولوی ابراہیم سیالکوٹی لکھتے ہیں بعض راوی ایسے ہیں جو اکابر محدثین مثل امام بخاری وغیرہ
کے حجت نہیں مثلاً حماد بن سلمہ (زاد المتقین، ص ۵) قاضی شوکانی غیر مقلد لکھتے ہیں۔ حماد بن سلمہ کے
اوہام ہیں۔ (نیل الاوطار، ج ۱، ص ۲۲۷)

اس لئے حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے حماد بن سلمہ کا رفع الیدین بیان کرنا غلطی
اور خطاء ہے۔ چنانچہ حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے حماد بن سلمہ کے سوا جو روایت بیان کی
جاتی ہے اس میں تکبیر کے الفاظ میں رفع الیدین کا نام و نشان تک نہیں۔ ملاحظہ فرمائیں:۔

(مسند احمد، ج ۴، ص ۱۱۵، ج ۴، ص ۳۹۳، ج ۴، ص ۴۰۰)

**دلیل نمبر ۱۰:** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت

**جواب:** اس روایت کی سند میں ایک راوی اسماعیل عیاش واقع ہے جو کہ ضعیف ہے اور غیر شامیین
سے تو باتفاق محدثین کرام اس کی روایت ناقابل احتجاج ہے اور مردود ہے امام نووی رحمۃ اللہ علیہ
فرماتے ہیں اور امام یحییٰ بن معین اور امام ابواسماعیل بخاری نے کہا کہ شامیوں کی روایت لینے میں ثقہ
ہے اور اہل حجاز سے نہیں کیونکہ اس کی کتابیں ضائع ہو گئی تھیں اور اس کے حافظہ میں تغیر آ گیا تھا۔

(شرح مسلم، ج ۱، ص ۱۸)

اور مولوی شمس الحق عظیم آبادی غیر مقلد اور مولوی محی الدین الہ آبادی غیر مقلد لکھتے ہیں کہ

...د ابن معین وحیم اور امام بخاری اور ابن عدی نے اسکو اہل شام سے روایت لینے میں ثقہ کہا ہے اور غیر ...امیوں سے لینے میں ضعیف کہا ہے۔

(حاشیہ کتاب الضعفاء والمتروکین، ص ۲۸۲)

اور یہ روایت بھی غیر شامیین سے ہے اس لئے یہ ناقابل حجت ہے اور یہ بات بھی چند محدثین ...ے مروی ہے کہ یہ صرف غیر شامیین سے روایت لینے میں ضعیف ہے جبکہ اکثر محدثین نے مطلق اس کی ...عیف کی ہے حضرت امام نسائی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں اسماعیل بن عیاش ضعیف ہے۔

(کتاب الضعفاء والمتروکین، ص ۲۸۲)

حضرت امام طحاوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں اس سے احتجاج نہیں کیا جا سکتا۔

(شرح معانی الآثار، ج ۱، ص ۱۵۳)

حافظ ابن حجر فرماتے ہیں سچا ہے جبکہ اپنے شہر والوں (شام والوں) سے روایت کرے اور ...ر شامیین سے اس کی روایت میں اختلاط پایا جاتا ہے (تقریب، ص ۳۴)

علامہ بدرالدین عینی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں امام نسائی نے فرمایا کہ اسماعیل ضعیف ہے اور ...ن حبان نے کہا ہے کہ اس کی حدیث میں بہت غلطیاں ہوتی ہیں اور ابن خزیمہ نے کہا ہے کہ یہ قابل ...جاج نہیں ہے۔ (عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری، ج ۵، ص ۲۷۳۔۲۷۴)

علامہ وصی احمد محدث سورتی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں اسماعیل بن عیاش جب غیر شامیوں سے ...ایت کرے وہ قابل حجت نہیں جانتے تو ہمارے مخالف اس روایت سے کیسے حجت پکڑ سکتے ہیں اور ...اس راوی سے ان پر حجت قائم کیجائے تو وہ قبول نہیں کرتے اور پھر اس جگہ تو نبی اکرم ﷺ سے اس ...ر کے خلاف بسند جید روایت مروی ہے۔

(التعلیق المجلی، ص ۳۱۶)

اب جب دلائل سے یہ بات پایہ ثبوت تک پہنچ چکی ہے کہ اسماعیل بن عیاش راوی ضعیف ...نا قابل حجت ہے تو اس کی روایت کردہ حدیث بھی نا قابل حجت ٹھہری!

...ن جرحوں کا جواب تہذیب التہذیب، ج ۶، ص ۳۵۴۔۳۵۵، پر ملاحظہ کر لینا۔

**...یل نمبر ۱۱:** حدیث جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما۔

**...اب:** اس روایت میں دو راوی متکلم فیہ ہیں (۱) ابراہیم بن طھمان (۲) موسیٰ بن مسعود الھندی

ابراہیم بن طھمان کو اگرچہ بعض محدثین نے ثقہ قرار دیا ہے لیکن بعض دیگر محدثین نے آپ پر جرح بھی کی ہے۔

حافظ ابن حجر رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں محدث سلیمانی نے فرمایا ہے کہ محدثین نے اس حدیث کا انکار کیا ہے، جس میں عن ابی زبیر حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے رفع الیدین بیان کیا ہے۔

(تہذیب التہذیب، ج ۱، ص ۱۳۱)

حافظ ابن حجر رحمتہ اللہ علیہ اپنا فیصلہ یوں رقم فرماتے ہیں:۔

"میں کہتا ہوں صحیح بات یہ ہے کہ ابراہیم بن طھمان ثقہ اور صحیح الحدیث ہے جبکہ اس سے روایت کرنے والا ثقہ ہو اور اس کا ارجاء میں غلو ثابت نہیں" (تہذیب التہذیب، ج ۱، ص ۱۳۱)

اور تقریب میں لکھتے ہیں کہ:۔

"کہا گیا ہے کہ ارجاء سے انہوں نے رجوع کر لیا تھا۔" (تقریب، ص ۲۰)

تو اس روایت میں ابراہیم بن طھمان سے روایت کرنے والے راوی موسیٰ بن مسعود الھندی ہے جو کہ ضعیف ہے علامہ ابن حجر رحمتہ اللہ علیہ لکھتے ہیں:۔

"صدوق سئی الحفظ۔" (تقریب، ص ۳۵۲)

جامع ترمذی میں حضرت امام ترمذی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں موسیٰ بن مسعود ضعیف فی الحدیث۔ اور حضرت امام ابن خزیمہ فرماتے ہیں اس سے احتجاج نہ کیا جائے امام ابو احمد حاکم فرماتے ہیں کہ ہمارے نزدیک قوی نہیں۔ امام ابن قانع فرماتے ہیں اس میں ضعف ہے۔ امام حاکم محدث فرماتے ہیں کہ وہمی ہے اس کا حافظہ کمزور ہے۔ امام ساجی فرماتے ہیں کہ مخرف ہے اور لین الحدیث ہے۔ امام احمد امام ابو حاتم امام ابن حبان فرماتے ہیں کہ خطا کار ہے۔

(تہذیب التہذیب، ج ۱۰، ص ۳۷۰۔۳۷۱)

اب آپ ہی فرمائیں کہ جب روایت کے ایسے راوی ہوں وہ کیسے قابل احتجاج ہو سکتی ہے؟

فافہم وتدبر............!

**دلیل نمبر ۱۲:** حدیث وائل بن حجر رضی اللہ عنہ۔

**جواب:** اس کی روایت میں عاصم بن کلیب ہیں جس پر آپ نے جرح کی ہے۔ عبدالرشید انصاری غیر مقلد الرسائل فی تحقیق المسائل حصہ پنجم، ص ۴۹ میں ایک حدیث کے جواب میں رقمطراز ہیں۔ اس

ں دوسرا راوی عاصم بن کلیب ہے اور اس کے متعلق حافظ ابن حجر فرماتے ہیں آدمی نیک تھا لیکن
رجیۂ سے تعلق رکھنے والا کوئی تھا۔ علی بن مدینی فرماتے ہیں جس روایت کا دارومدار عاصم پر ہو وہ
ت قابل حجت نہیں۔ اب آپ ہی بتائیں جب وہاں قابل احتجاج نہیں تو یہاں کیسے بن گیا۔

انہی کے مطلب کی کہہ رہا ہوں۔ زبان میری ہے بات ان کی:۔

"حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنھما ایسے شخص کو کنکریاں مارتے تھے جو رفع الیدین نہیں
تھا۔"

ب: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنھما جب کسی آدمی کو اس طرح نماز پڑھتا دیکھتے کہ جب وہ
نے جھکتا اور اوپر اٹھتا تو رفع الیدین نہیں کرتا تو اس کو کنکر مارتے تا کہ وہ رفع الیدین کرے۔

(مسند حمیدی، ج ۲، ص ۲۷۸)

تو جناب مذکورہ بالا حدیث شریف آپکے بھی خلاف ہے کہ اس میں ہر اونچ نیچ کے وقت جو
یدین نہ کرتا آپ اس کو کنکریاں مارتے تو جناب بھی سجدوں اور دوسری چوتھی رکعت میں رفع
ن نہیں کرتے۔ دیکھنا کوئی شیعہ آپ کو نہ دیکھ رہا ہو اور وہ آپ کو سنگسار کر دے۔ فـمـا هـو
كم فهو جوابنا.

ب نمبر ۲: اس روایت میں ولید بن مسلم مجروح راوی ہے ابن حجر علیہ الرحمۃ نقل فرماتے
امام مروزی امام احمد سے نقل کرتے ہیں کہ ولید کثیر الخطاء تھے۔ (تہذیب التھذیب، ج ۱۱ ص ۱۵۳)

حضرت امام احمد بن حنبل فرماتے ہیں ولید بن مسلم سنی اور ان کی حدیثیں باہم غلط ملط کر
تھے اور اس کی کئی روایات منکر ہیں۔ (تھذیب، ج ۱۱ ص ۱۵۳-۱۵۵)

حضرت امام ذھبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ امام ابو مسہر نے فرمایا کہ ولید مدلس ہے اور بسا
ت جھوٹے راویوں سے ان کی نشاندہی کیے بغیر روایت کرتا اور اس نے امام مالک سے ایسی دس
ں روایت کیں جن کی کوئی بنیاد نہیں ہے۔ (میزان الاعتدال، ج ۴ ص ۳۴۷)

کورہ بالا روایت مردود و باطل ٹھہری۔

"رفع الیدین کرنے سے ثواب ملتا ہے جو صرف ایک بار رفع الیدین کرتا ہے وہ ۹۰ نیکیوں
روم ہو جاتا ہے" (**ضرب حدیدی، ص ۴۳**)

ب: مذکورہ روایت کی سند میں ابن لھیعہ ہے جس کو خود انہوں نے الرسائل ص ۲۷۱ پر ضعیف قرار

دیا ہے اور ص ۲۱۶ پر اس سے استدلال کیا ہے دوسرا راوی شرح بن عاھان ہے ابن حبان کہتے ہیں کہ
یہ عقبہ سے منکر روایتیں بیان کرتا ہے اس نے حجاج کے لشکر میں شامل ہو کر خانہ کعبہ پر گولہ باری کی تھی۔
(تہذیب التھذیب، ج ۱۰ ص ۱۵۵)

لعنة الله على الكاذبين..............!

بہت شور سنتے تھے پہلو میں دل کا     جو چیرا تو اک قطرۂ خوں نہ نکلا

## وما علينا الا البلاغ المبين

《 تمت بالخیر۔ 》

**نوٹ**

کتاب ہذا کی نظر ثانی کی گئی ہے پھر بھی اگر کوئی غلطی نظر آئے تو اسے کمپوزر کی غلطی شمار کریں۔

# میں اہلحدیث غیر مقلد کیوں نہیں بنا؟

(یکے از نوجوانان اہلسنت وجماعت کہروڑپکا)

مجھے یہ کہہ کر اہل حدیث (غیر مقلد بننے کی دعوت دی گئی کہ اہل حدیث مذہب میں امتیوں
ے قول رائے کی بجائے دین کا ہر مسئلہ خالص قرآن وحدیث سے بتایا جاتا ہے۔ چنانچہ میں اس
ے کی حقیقت جاننے کے لئے مندرجہ ذیل سوالات پروفیسر حافظ محمد سعید، پروفیسر عبدالرحمٰن کی
بہاولپوری) کے علاوہ مختلف اہل حدیث علماء سے کئے لیکن خالص قرآن وحدیث کے بدلے خالص
لیوں سے اور نازیبا کلمات سے جواب دیا گیا۔ لہذا میں اہل حدیثوں کے اس جھوٹے دعوے پر مطلع
نے کے بعد نہ صرف یہ کہ اہل حدیث مذہب میں داخل نہ ہوا بلکہ ان کی گمراہی سے بچنے پر اللہ کا شکر
کیا، وہ سوالات یہ ہیں۔

لاالـہ الا اللہ محـمـد رسول اللہ: یہ کلمہ صحیح ہے یا غلط؟ اگر صحیح ہے تو اس ترتیب کیساتھ دونوں
یں اکٹھی انہی لفظوں کے ساتھ قرآن مجید یا صحاح ستہ میں دکھادیں اور وہ حدیث پوری سند اور عربی
ظ کے ساتھ تحریر کردیں اور اگر غلط ہے تو اس کا اعلان فرمادیں اور لکھ کر بھی دیدیں۔

بعض اہل حدیث علماء کہتے ہیں کہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھنے کے لئے نہیں بلکہ صرف جھنڈ ے
ھنے کیلئے ہے یہ سچ ہے یا جھوٹ؟ اگر جھوٹ ہے تو جن لوگوں نے یہ بات کہی وہ گناہ گار ہوئے یا نہیں
ر توبہ کرنی چاہئے یا نہیں؟ اور اگر سچ ہے تو وہ حدیث نقل فرمادیں۔ جس میں نبی پاک ﷺ نے
یا ہو کہ یہ کلمہ زبان سے پڑھتے ہیں وہ گناہ گار ہیں یا نہیں۔

حدیث کی تعریف یہ کی جاتی ہے نبی پاک ﷺ کا قول اور تقریر یعنی دوسرے آدمی کے کام کرنے
پ ﷺ کا سکوت کرنا۔ یہ تعریف قرآن میں ہے یا حدیث میں اگر قرآن میں ہے تو وہ آیت پڑھ
اور حدیث میں ہے تو وہ حدیث سنادیں بلکہ آیت وحدیث تحریر کردیں؟

کیا رسول اللہ ﷺ نے حدیث پر عمل کرنے کا حکم دیا ہے؟ کیا رسول ﷺ نے حدیث پر عمل
نے کی ترغیب دی ہے؟ کیا رسول ﷺ نے حدیث پر عمل نہ کرنے کی وعید سنائی ہے؟ اس پر آپ
حدیث باحوالہ تحریر فرمادیں لیکن یہ یاد رکھیں کہ حدیث کے لفظ کی صراحت ہو اور اگر آپ کے نزدیک
ث اور سنت ایک چیز ہے تو اس حدیث کو پیش کریں۔ جس میں نبی پاک ﷺ نے فرمایا ہو کہ
ث اور سنت ایک چیز ہے آپ اپنی رائے پیش نہ کریں۔ نیز اگر حدیث اور سنت ایک چیز ہے تو کیا

وجہ ہے کہ آپ نے احادیث میں سنت پر عمل کرنے کا حکم دیا ہے۔ سنت پر عمل کرنے کی ترغیب ہے۔ اور سنت سے اعراض کرنے پر وعید ہے کسی ایک حدیث میں بھی لفظ حدیث بول کر عمل کرنے کا نہ حکم نہ ترغیب ہے اور نہ ہی حدیث پر عمل نہ کرنے پر کوئی وعید ہے۔

۵۔ کیا کسی حدیث میں صراحت ہے کہ رسول اللہ ﷺ اہل حدیث تھے یا محمدی تھے؟ کیا رسول اللہ ﷺ نے جماعت صحابہ کا نام "جماعت اہلحدیث" یا "محمدی جماعت" رکھا ہے؟ کیا رسول اللہ ﷺ نے اپنے تیئس سالہ زمانہ نبوت میں صرف ایک مرتبہ اپنے لئے یا ایک لاکھ چوبیس ہزار یا کم وبیش صحابہ میں سے کسی صحابی کے لئے اہل حدیث یا محمدی کا لفظ استعمال فرمایا ہے؟ کیا کسی صحابی نے کسی تابعی نے کسی تبع تابعی نے کسی محدث نے کسی فقیہ نے، کسی مفسر نے فرنگی دور سے پہلے اپنا لقب محمدی رکھا ہے؟

باحوالہ تحریر فرمادیں۔

۶۔ رسول اللہ ﷺ کا روضہ پاک بدعت ہے یا نہیں؟ اگر بدعت نہیں ہے تو وہ آیت یا صحیح صریح حدیث پیش فرمائیں: جس میں روضہ اقدس بنانے کا حکم ہے اور اگر بدعت ہے تو اس کا گرانا واجب ہے یا نہیں؟ اور جو حکومت اس بدعت کی حفاظت کرے وہ بدعتی ہے یا نہیں؟ اس کے خلاف جہاد فرض ہے یا نہیں؟ نیز اگر مکہ ومدینہ پر اہلحدیثوں کا قبضہ ہو جائے وہ روضہ رسول کی حفاظت کریں گے یا گرائیں گے؟

۷۔ مسجد کے محراب اور مینار بنانے کا حدیث میں حکم ہے یا نہیں؟ اور ایسی بدعت والی مسجد میں نماز کا کیا حکم ہے؟ اگر اہل حدیث مکہ ومدینہ پر قابض ہو جائیں تو وہ مسجد حرام اور مسجد نبوی کے مینار باقی رکھیں گے یا گرادیں گے؟ اور اگر کوئی شخص ان کی مسجد کے مینار گرادے تو وہ گناہ گار ہوگا یا نہیں۔

۸۔ مکہ ومدینہ میں نماز جنازہ حنفیوں کی طرح پڑھا جاتا ہے جبکہ غیر مقلدین کا طریقہ اس کے خلاف ہے؟ ان میں سے کونسا طریقہ صحیح ہے اور کونسا غلط ہے؟ آئمہ حرمین جو حنفیوں کی طرح نماز جنازہ پڑھا رہے ہیں وہ قرآن وحدیث سے منحرف ہوئے ہیں یا نہیں؟ ان کے متعلق کیا فتویٰ ہے اور جن لوگوں کو مکہ مدینہ میں موت نصیب ہوتی ہے اور ان کی نماز جنازہ حنفی طریقہ کے مطابق آئمہ حرمین پڑھاتے ہیں وہ لوگ نماز جنازہ کے بغیر دفن ہوئے یا نہیں اگر وہ نماز جنازہ کے ساتھ دفن ہوتے ہیں تو پاک وہند میں غیر مقلدین بغیر نماز جنازہ کے دفن ہونے کا فتویٰ کیوں لگاتے ہیں؟

۹۔ نماز جنازہ کی ایک یا دو تکبیریں رہ جائیں تو نماز جنازہ کس طرح پوری کی جائے صحیح صریح حدیث سے جواب دیں۔

یخ محمد عبداللہ السبیل نے اپنے مکتوب میں صاف لکھا ہے کہ آئمہ حرمین حنبلی ہیں یہ مکتوب "شرعی
نامی کتاب میں ان کے پیڈ پر لکھا ہوا ہے اس سے شیخ موصوف اور دوسرے آئمہ حرمین مشرک
ہیں یا نہیں؟ ان کے پیچھے نماز جائز ہے یا نا جائز؟

مشرک ہیں یا نہیں؟ اگر مشرک نہیں تو آپ تقلید کو شرک کیوں کہتے ہیں اور اگر مشرک ہیں تو ان
اتھ نکاح کرنے کا، ان کی نماز جنازہ پڑھنے کا، انکو اہلحدیثوں کی نماز جنازہ میں شریک کرنے کا کیا
ہے؟ نیز اگر پاکستان میں اور سعودیہ میں اہلحدیثوں کی حکومت قائم ہو جائے تو وہ حنفیوں اور حنبلیوں
لو وہ وصول کریں گے یا جزیہ؟ نیز ان کے ذبیحہ کا کیا حکم ہے؟

گریز کے دور سے پہلے پورے عالم اسلام میں کوئی ایک مسجد بتائیں جس کا نام جامع مسجد اہلحدیث
ی مسجد ہو؟

یح بخاری میں جوتی پہن کر نماز پڑھنے کا باب ہے، جس میں حدیث ہے کہ رسول اللہ ﷺ جوتی
اتھ نماز پڑھا کرتے تھے۔ جبکہ بخاری میں جوتی اتار کر نماز پڑھنے کی کوئی حدیث نہیں ہے۔ اور
ں کتابوں کی حدیث بقول اہل حدیث صاحبان صحیح بخاری کے مقابلہ میں کوئی حیثیت نہیں رکھتی تو
ورت میں جوتی اتار کر نماز پڑھنا صحیح بخاری کے خلاف ہے یا نہیں؟ اور جوتی اتار کر نماز پڑھنے
لوگ گناہگار ہیں یا نہیں؟

قتدی تکبیر تحریمہ آہستہ کہتا ہے۔ اسی طرح اکیلا نمازی بھی تکبیر تحریمہ آہستہ کہتا ہے اس پر صحیح صریح
ع حدیث پیش فرمائیں۔

گر ثناء کی جگہ فاتحہ اور فاتحہ کے بعد ثناء پڑھی یا ثناء چھوٹ گئی تو نماز ہوگی یا نہیں؟ صحیح صریح مرفوع
ث سے جواب دیں۔

یر مقلدین اپنے دعوے کے مطابق کسی حدیث کو بھی نہ صحیح کہہ سکتے ہیں نہ ضعیف کیونکہ اللہ ورسول
ی حدیث کو نہ صحیح کہا ہے نہ ضعیف بلکہ امتیوں نے اپنی رائے سے کسی حدیث کو صحیح اور کسی کو ضعیف
ہے۔ غیر مقلدین امتیوں کی تقلید کر کے صحیح حدیث کو قبول کرتے ہیں اور ضعیف حدیث کو رد کرتے
حالانکہ غیر مقلدین کے نزدیک تقلید شرک ہے نیز امتیوں کی رائے غلط بھی ہو سکتی ہے ممکن ہے
ں نے جس حدیث کو صحیح کہا ہے وہ ضعیف ہو اور جس کو ضعیف کہا ہے وہ صحیح ہو کیونکہ معصوم صرف
ک ﷺ کی ذات ہے۔ کیا نبی پاک ﷺ نے فرمایا ہے کہ فقہاء کی تقلید شرک ہے اور محدثین



کی تقلید شرک نہیں؟ فقہاء سے غلطی ہو سکتی ہے اور محدثین معصوم ہیں؟

۱۷۔ صحیح بخاری مترجم وحید الزمان کے شروع میں ص ۱۸ اور ص ۱۸ پر لکھا ہے امام بخاری نے فرمایا مجھے ایک لاکھ صحیح احادیث یاد ہیں لیکن صحیح بخاری میں مکرر حدیثوں کو شامل کر کے ۷۲۷۵ حدیثیں ہیں اور مکررات کو حذف کر کے ۴۰۰۰ حدیثیں ہیں سوال یہ ہے کہ باقی چھیانوے ہزار صحیح احادیث کہاں ہیں؟

۱۸۔ غیر مقلدین پوچھا کرتے ہیں کہ صحابہ کرام حنفی تھے یا شافعی مالکی حنبلی؟ ہمارا بھی سوال ہے کہ صحابہ کرام بخاری، مسلم میں سے کونسی کتاب پڑھ کر عمل کرتے تھے؟

۱۹۔ صرف اور صرف ایک صحیح حدیث عربی الفاظ کے ساتھ تحریر کر دیں۔ جس میں آپ نے فرمایا ہو کہ ہر آدمی خود دین کی تحقیق کر کے اپنی تحقیق کے مطابق عمل کرے۔

۲۰۔ صرف ایک صحیح مرفوع متصل حدیث پیش کریں۔ جس میں صراحت ہو کہ بھینس کا گوشت اور بھینس کا دودھ حلال ہے؟

۲۱۔ صرف ایک صحیح مرفوع حدیث تحریر فرما دیں۔ جس میں صراحت ہو کہ گھوڑی اور گدھی کا دودھ حرام ہے؟

۲۲۔ صرف ایک صحیح مرفوع متصل حدیث تحریر کر دیں۔ جس میں صراحت ہو کہ حلال جانور کے کپورے، آلہ تناسل۔ اور مادہ کی شرمگاہ حرام ہے؟ ورنہ غیر مقلدین کو چاہئے کہ پورا سیٹ کھایا کریں۔

۲۳۔ وہ صحیح حدیث بتائیں جس میں صراحت ہو کہ امام مہدی اور عیسیٰ علیہ السلام محمدی یا اہل حدیث ہوں گے؟

## غیر مقلدین کا عمل و دعویٰ

قلدین چار رکعت نماز میں ۱۰ جگہ رفع یدین کرتے ہیں پہلی اور تیسری رکعت کے شروع میں ہر

ع سے پہلے اور بعد۔

جگہ رفع یدین نہیں کرتے ہیں پہلی اور تیسری رکعت کے شروع میں ۸ سجدوں میں سے سجدہ سے

بعد۔

مقلدین کا دعویٰ ہے کہ نبی پاک آخیر زندگی تک ہمیشہ ہمیشہ یہ عمل کرتے رہے یعنی ۱۰ جگہ رفع

ر تا ۱۸ جگہ نہ کرنا۔

ع یدین کے بغیر نماز باطل ہے۔

غیر مقلدین اپنا یہ عمل و دعویٰ ایک قولی اور ایک فعلی صحیح صریح حدیث سے ثابت کردیں اور حدیث

ت بھی امتیوں کی تقلید کے بغیر محض اللہ و رسول سے ثابت کردیں تو ہم سب اہل حدیث ہوجائیں

انجمن طلباء اسلام شمالی لاہور

## شہید کے غائبانہ نماز جنازہ پر

## 20,000 کا چیلنج

نہ خنجر اٹھے گا نہ تلوار ان سے　　　یہ بازو میرے آزمائے ہوئے ہیں

۱۔ کیا رسول اللہ ﷺ نے کسی شہید کی غائبانہ نماز جنازہ پڑھائی ہے؟

۲۔ کیا خلفاء راشدین میں سے کسی خلیفہ راشد نے کسی شہید کی غائبانہ جنازہ پڑھائی ہے؟

۳۔ کیا صحابہ کرام رضی اللہ عنھم نے کسی شہید کی غائبانہ نماز جنازہ پڑھائی ہے؟

۴۔ کیا تابعین میں سے کسی شہید کی غائبانہ نماز جنازہ پڑھائی ہے؟

۵۔ نجاشی کس جنگ میں شہید ہوا؟

۶۔ مسند احمد جلد ۴ صفحہ ۴۴۶ میں ہے صحابہ کرام رضی اللہ عنھم فرماتے ہیں ہم یوں محسوس کر رہے تھے کہ نجاشی کا جنازہ ہمارے سامنے رکھا ہوا ہے۔ صحیح ابن حبان اور صحیح ابوعوانہ میں بھی ایسا ہی ہے صحابہ کرام رضی اللہ عنھم کا یہ بیان سچ ہے یا جھوٹ؟؟ اگر سچ ہے تو غائبانہ نماز جنازہ کیسے ہوا۔

۷۔ نجاشی والے واقعہ کے راوی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ (م ۵۹ھ) رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد پچاس سال زندہ رہے۔ دوسرے راوی حضرت جابر رضی اللہ عنہ (م ۷۹) رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد ۶۳ سال زندہ رہے کیا ان میں سے کسی صحابی نے کسی شہید کی غائبانہ نماز جنازہ پڑھی ہے؟

۸۔ غیر مقلدین نماز جنازہ کا اپنا طریقہ مندرجہ ذیل تفصیل کے ساتھ صحیح صریح مرفوع غیر معارض حدیث سے ثابت کریں۔ پہلی تکبیر کے بعد (۱) ثناء (۲) ثناء کے مختلف کلمات کو جمع کرنے کی ممانعت (۳) اعوذ (۴) اعوذ کے مختلف کلمات کو جمع کرنے کی ممانعت (۵) بسم اللہ (۶) فاتحہ (۷) آمین (۸) سورۃ (۹) رسول اللہ ﷺ نماز جنازہ میں فاتحہ کے بعد کونسی سورتیں پڑھا کرتے تھے؟ جیسا کہ باقی نمازوں کی سورتیں احادیث میں بتائی گئی ہیں۔ دوسری تکبیر کے بعد (۱۰) درود شریف (۱۱) مختلف درود کے کلمات کو جمع کرنے کی ممانعت۔ تیسری تکبیر کے بعد (۱۲) مختلف دعاؤں کو جمع کرنے کا حکم (۱۳) مقتدیوں کو اونچی آواز سے آمین کہنے کا حکم۔ چوتھی تکبیر کے بعد (۱۴) سلام پھیر کر ہاتھ چھوڑنے کا طریقہ (۱۵) مذکورہ بالا امور کے درمیان ترتیب اور

شرعی حیثیت (یعنی فرض واجب وغیرہ) (۱۶) نماز جنازہ میں ثناء کے سوا اور باقی تمام چیزوں کے
پڑھنے کا حکم۔

یک آدمی کی پہلی دو تکبیریں رہ گئیں وہ نماز جنازہ کیسے مکمل کرے؟

زبان سے اللہ اکبر نہیں کہا باقی سب چیزوں سب کچھ پڑھ لیا یا اس کے برعکس کیا اس صورت میں
جنازہ جائز ہوا ہے کہ نہیں؟

ت ۱:۔ اگر غیر مقلدین ہمارے ان دس سوالوں کا صحیح صریح مرفوع غیر معارض حدیث سے جواب
دیں تو ہم 20000 نقد انعام دیں گے اور اگر شہید کی غائبانہ نماز جنازہ حدیث سے ثابت نہیں تو
بھائیو! محض اپنی ناموری نمود و نمائش کے لئے اور چندہ وصول
نے کے لئے امت میں انتشار نہ پھیلائیں۔

ت ۲:۔ اگر غیر مقلدین مذکورہ بالا دس سوالوں کا جواب صحیح صریح مرفوع غیر معارض حدیث سے نہ
سکے تو وہ 20000 یا اشتہار چھپوا کر مفت تقسیم کریں گے۔

**انجمن طلباء اسلام شمالی لاہور**



## بہ بارگاہِ امام الائمہ کاشف الغمہ امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ

ہمارے آقا ہمارے مولیٰ امام اعظم ابوحنیفہ
ہمارے ملجا ہمارے ماویٰ امام اعظم ابوحنیفہ
زمانہ بھر نے زمانہ بھر میں بہت تجسس کیا و لیکن
ملا نہ کوئی امام تم سا امام اعظم ابوحنیفہ
سپہر علم و عمل کے سورج تم ہو سب ہیں تمہارے تارے
تمہی سے چمکا ہے جو بھی چمکا امام اعظم ابوحنیفہ
تمہارے آگے تمام عالم نہ کیوں کرے زانوئے ادب خم
کہ پیشوایانِ دین نے مانا امام اعظم ابوحنیفہ
نہ کیوں کریں ناز اہلِ سنت کہ تم سے چمکا نصیب امت
سراجِ امت ملا ہو تم سا امام اعظم ابوحنیفہ

[1] امام حسین رضی اللہ عنہ نے یزید پلید کی بیعت نہ کی جان دیدی اور خلفائے راشدین کی خلافت پر کوئی اعتراض نہ کیا معلوم ہوا کہ ان کی نگاہ میں وہ تمام خلافتیں حق تھیں حتی کہ امیر معاویہ کو بھی خلافت دیدی اور جنگ نہ کی نیز تقیہ کی جڑ کٹ گئی کہ کربلا میں اس قدر بے سر و سامانی کے باوجود تقیہ نہ کیا کیونکہ تقیہ تو منافقین کرتے ہیں۔ [2] باقی ائمہ مجتہدین امام اعظم کے یا تو شاگرد ہیں یا شاگرد کے شاگرد امام شافعی کی والدہ سے امام محمد نے نکاح کیا اور ان کی تصنیفات سے امام شافعی نے بہت فائدہ حاصل کیا امام مالک نے فقہ میں امام محمد کی شاگردی کی اور حدیث میں امام محمد نے ان کی شاگردی کی۔

خدا نے تجھ کو وہ دی ہے رفعت کہ تیرا منسوب بھی ہے مرفوع
تری اضافت[۱] میں رفع پایا امام اعظم ابو حنیفہ

ہُوا اُولی الامر[۲] سے یہ ثابت کہ تیری طاعت ضروری جب
خدا نے تم کو کیا ہمارا امام اعظم ابو حنیفہ

کسی کی آنکھوں کا تو ہے تارا کسی کے دل کا بنا سہارا
نگر نگر کے جگر میں آرا امام اعظم ابو حنیفہ

جو تیری تقلید شرک ہوتی محدثین سارے ہوتے مشرک
بخاری[۳] و مسلم ابن ماجہ امام اعظم ابو حنیفہ

کہ جتنے فقہاء محدثین ہیں تمہارے خرمن[۴] کے خوشہ چیں ہیں!
ہوں واسطے سے کہ بے وسیلہ امام اعظم ابو حنیفہ

سراج تو ہے بغیر تیرے جو کوئی سمجھے حدیث و قرآں
پھرے بھٹکتا نہ پائے رستہ امام اعظم ابو حنیفہ

تجھے لے دستگیر امت ہے سالک بے خبر پہ زحمت
وہ تیرا ہو کر پھرے بھٹکتا امام اعظم ابو حنیفہ

(۲۰)

---

۱ بقاعدہ نحو اضافت سے زیر ہوتا ہے مگر امام اعظم کی اضافت نے رفع یعنی بلندی دی ۲ قرآن میں ہے اطیعوا اللّٰہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم یعنی خدا اور رسول اور امر والوں کی اطاعت کرو اور وہ علمائے حقانی ہیں خصوصاً مجتہدین ۳ وہابی تقلید شخصی کو شرک کہتے ہیں اور مشرک کی حدیث معتبر نہیں حالانکہ مسلم و ترمذی وغیرہ تمام محدثین مقلد ہی ہیں تو ان میں سے کسی کی روایت معتبر نہیں ہونی چاہیئے امام بخاری بہت سے حنفی محدثین کے شاگرد ہیں دیکھو عینی شرح بخاری اور دیگر محدثین امام بخاری کے شاگرد تو بالواسطہ تقریباً تمام محدثین حضرت امام اعظم کے شاگرد ہو گئے ۴ حضرت امام کا لقب ہے سراج الامت یعنی امت کے چراغ جو کوئی بغیر چراغ کے حدیث پڑھے گا۔ وہ کچھ بھی نہ سمجھ سکے گا۔ مولوی ثناء اللہ نے تفسیر لکھی جس میں کفریات بھر دیئے خود غیر مقلدین نے اس پر فتوے دیئے یہ تقلید نہ کرنے کی برکت ہے ۔